# قرآن کریم

## حفظ سورۃ کا نصاب

محترم معلم/معلمہ! آٹھویں مہینے سے بچے کو سورہ فاتحہ اور عمّ پارہ کی آخری تین سورتیں تجوید کے ساتھ زبانی یاد کرانی ہیں، جن کی یومیہ ترتیب درج ذیل ہے:

### سُوْرَةُ الْفَاتِحَةِ اور سُوْرَةُ الْاِخْلَاصِ

| آٹھویں مہینے میں چار دن پڑھائیں | دستخط معلم/معلمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|

### سُوْرَةُ الْفَلَقِ

| نویں مہینے میں چار دن پڑھائیں | دستخط معلم/معلمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|

### سُوْرَةُ النَّاسِ

| دسویں مہینے میں چار دن پڑھائیں | دستخط معلم/معلمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|

ہدایت برائے محترم معلم/معلمہ

قرآن کریم کی سورتیں تجوید کے ساتھ یاد کرائیں اور طلبا/ طالبات کو اس بات کا پابند کریں کہ قرآن کریم تجوید کے ساتھ ٹھہر ٹھہر کر پڑھیں۔

# اِیمانیات

📖 **ایمانیات:** ہر مسلمان کے لیے جن باتوں پر دل سے یقین رکھنا ضروری ہے ان کو "ایمانیات" کہتے ہیں۔

## سبق: ۱ — کلمۂ طیبہ

📖 "لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ۔"(۱)

📖 ترجمہ: "اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اللہ کے رسول ہیں۔"

📖 اس کلمے کو "کلمۂ طیبہ" کہتے ہیں۔

📖 کلمۂ طیبہ کو زبان سے کہنا اور دل سے اس کی تصدیق کرنا ہر مسلمان کے لیے، بہت ضروری ہے۔

📖 کلمۂ طیبہ کا مطلب یہ ہے کہ ہم اللہ تعالیٰ کی ہر بات مانیں اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے پیارے طریقوں پر عمل کریں۔

☆ کلمۂ طیبہ کو کم از کم سو (۱۰۰) مرتبہ روزانہ پڑھنا چاہیے اور دوسروں کو بھی یہ کلمہ سکھانا چاہیے۔

☆ جو اس کلمہ کو جتنا زیادہ پڑھے گا، اللہ تعالیٰ اُس سے اتنے ہی زیادہ خوش ہوں گے۔

| سبق: ① پہلے مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلم/معلمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|

# سبق: ۲ کلمۂ شہادت

اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ۔ (۲)

ترجمہ: ''میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ (تعالیٰ) کے سوا کوئی معبود نہیں وہ اکیلا ہے اس کا کوئی شریک نہیں اور میں گواہی دیتا ہوں کہ حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اللہ (تعالیٰ) کے بندے اور اس کے رسول ہیں۔''

اس کلمے کو ''کلمۂ شہادت'' کہتے ہیں۔

اس کلمے میں ہم دو باتوں کی گواہی دیتے ہیں:

① توحید ② رسالت

توحید: کا مطلب ہے ''اللہ تعالیٰ کو ایک ماننا اور اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ کرنا۔''

رسالت: کا مطلب یہ ہے ''حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ تعالیٰ کا بندہ اور اس کا رسول ماننا۔''

☆ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''جو شخص اِخلاص کے ساتھ اس بات کی گواہی دے کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی معبود نہیں اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کے بندے اور اس کے رسول ہیں وہ جنت میں داخل ہوگا۔'' (۳)

| سبق: ② | دوسرے مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلم/معلمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

## سبق : ۳ اللہ تعالیٰ

- اللہ تعالیٰ ایک ہے۔
- اللہ تعالیٰ کا کوئی شریک نہیں ہے۔
- اللہ تعالیٰ سب سے بڑے ہیں۔
- اللہ تعالیٰ سب سے زیادہ طاقت والے ہیں۔
- اللہ تعالیٰ ہمیشہ سے ہیں اور ہمیشہ رہیں گے۔
- ہمیں، ہمارے ماں باپ، بہن بھائیوں اور ساری دنیا کو اللہ تعالیٰ نے پیدا کیا ہے۔
- زمین، آسمان، سورج، چاند، ستارے سب اللہ تعالیٰ نے پیدا کیے ہیں۔
- اللہ تعالیٰ سب کچھ کر سکتے ہیں اور ساری مخلوق اللہ تعالیٰ کی مرضی اور حکم کے بغیر کچھ بھی نہیں کر سکتی۔
- اللہ تعالیٰ ساری مخلوق کو روزی دینے والے ہیں۔
- اللہ تعالیٰ ہم سے بہت محبت کرتے ہیں اور دنیا کی ساری چیزیں اللہ تعالیٰ نے ہمارے لیے پیدا کی ہیں۔

☆ ہمیں بھی اللہ تعالیٰ سے محبت کرنی چاہیے اور اللہ تعالیٰ کی ہر بات ماننی چاہیے۔

☆ جب ہم اللہ تعالیٰ کی باتوں کو مان کر زندگی گزاریں گے تو اللہ تعالیٰ ہم سے خوش ہو جائیں گے اور ہمیں جنت میں داخل فرمائیں گے۔

| سبق:(۳) تیسرے مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلم/معلمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|

## سبق: ۴ اسمائے حسنیٰ

- اسمائے حسنیٰ: اللہ تعالیٰ کے ناموں کو "اسمائے حسنیٰ" کہتے ہیں۔
- رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:
"اللہ تعالیٰ کے ننانوے نام ہیں، جس نے ان کو یاد کیا وہ جنت میں داخل ہوگا۔"[۴]
- ☆ اس لیے ہم سب کو یہ نام زبانی یاد کرنے چاہئیں۔

| هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ |
|---|
| وہی اللہ ہے جس کے سوا کوئی معبود نہیں |

| اَلرَّحْمٰنُ | اَلرَّحِیْمُ | اَلْمَلِكُ | اَلْقُدُّوْسُ |
|---|---|---|---|
| سب پر مہربان | بہت مہربان | حقیقی بادشاہ | ہر عیب سے پاک |
| اَلسَّلَامُ | اَلْمُؤْمِنُ | اَلْمُهَیْمِنُ | اَلْعَزِیْزُ |
| سلامت رکھنے والا | امن دینے والا | نگہبانی کرنے والا | سب پر غالب |
| اَلْجَبَّارُ | اَلْمُتَكَبِّرُ | اَلْخَالِقُ | اَلْبَارِئُ |
| خرابی درست کرنے والا | بہت بڑائی والا | پیدا کرنے والا | ٹھیک ٹھیک بنانے والا |

| سبق: ④ چوتھے مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلم/معلمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|

## سبق:۵ ہمارا دین

- ہم سب مسلمان ہیں۔
- ہمارا دین اسلام ہے۔
- اسلام کے معنی ''فرماں برداری'' کے ہیں۔
- اسلام ہمیں بتاتا ہے کہ اللہ تعالیٰ ایک ہے اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کے آخری رسول ہیں۔
- اسلام ہمیں حکم دیتا ہے کہ ہم صرف اللہ تعالیٰ کی عبادت کریں۔
- اسلام ہمیں حکم دیتا ہے کہ ہم اللہ تعالیٰ کے ہر حکم کو پورا کریں۔
- ہم اپنے پیارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے طریقوں پر عمل کریں۔
- ☆ اسلام ہمیں حکم دیتا ہے کہ ہم ہمیشہ اچھے کام کریں اور برے کاموں سے بچتے رہیں۔
- ☆ ہمیشہ سچ بولیں۔
- ☆ سب کے ساتھ اچھائی کریں۔
- ☆ اپنے ابو، امی، اساتذہ کی عزت کریں۔
- ☆ اپنے بھائی، بہن اور دوستوں کے ساتھ پیار اور محبت سے رہیں۔
- اسلام ہمیں دھوکہ دینے اور دوسروں کی چیز بغیر اجازت لینے سے منع کرتا ہے۔

| سبق:۵ | پانچویں مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلم/معلمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

# عبادات

📖 **عبادات:** جو اعمال اللہ تعالیٰ نے ہم پر فرض کیے ہیں (نماز، روزہ، زکوٰۃ، حج وغیرہ) اور وہ اعمال جن سے اللہ تعالیٰ خوش ہوتے ہیں (قرآن کریم پڑھنا، اس کا حفظ کرنا، دین کا علم حاصل کرنا وغیرہ) انہیں "عبادات" کہتے ہیں۔

## سبق:٦ وضو کا بیان

☆ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"میرے اُمتی قیامت کے دِن بلائے جائیں گے تو وضو کے اثر سے ان کے چہرے اور ہاتھ، پاؤں روشن اور چمک رہے ہوں گے۔"(١)

### وضو کرنے کا طریقہ:

☆ صاف ستھری اونچی جگہ پر قبلہ رُخ ہو کر بیٹھیں۔

☆ نیت کریں۔

📖 "بِسْمِ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ" پڑھیں۔(٢)

☆ دونوں ہاتھ گٹوں تک تین بار دھوئیں۔

☆ سیدھے ہاتھ میں پانی لے کر تین بار کلی اور مسواک کریں۔

☆ سیدھے ہاتھ میں پانی لے کر تین بار ناک میں پانی ڈالیں اور الٹے ہاتھ سے ناک صاف کریں۔

☆ دونوں ہاتھوں میں پانی لے کر چہرے کو تین بار اس طرح دھوئیں کہ چہرہ کہیں سے بھی خشک نہ رہے، یعنی ایک کان کی لو سے دوسرے کان کی لو تک اور پیشانی کے بالوں سے ٹھوڑی کے نیچے تک پورا چہرہ دھوئیں۔

☆ پہلے سیدھے پھر الٹے ہاتھ کو کہنیوں سمیت تین تین بار اچھی طرح دھوئیں، پھر ایک ہاتھ کی انگلیوں کو دوسرے ہاتھ کی انگلیوں میں ڈال کر خلال کریں۔ (۳)

☆ پورے سر کا مسح کریں، اس کا طریقہ یہ ہے کہ دونوں ہاتھوں کو گیلا کر کے سر کے سامنے کے حصے سے پچھلے حصے کی طرف پھیر لیں اور دونوں شہادت کی انگلیوں کو دونوں کانوں میں گھمائیں اور انگوٹھے کانوں کے پچھلے حصے پر پھیر لیں اور دونوں ہاتھوں کی انگلیوں کی پشت گردن پر پھیر لیں۔

☆ پہلے سیدھے اور پھر الٹے پیر کو تین مرتبہ ٹخنوں سمیت الٹے ہاتھ سے اچھی طرح دھوئیں پھر الٹے ہاتھ کی چھوٹی انگلی سے پیر کی انگلیوں کا خلال کریں۔

☆ خلال سیدھے پیر کی چھوٹی انگلی سے شروع کریں اور الٹے پیر کی چھوٹی انگلی پر ختم کریں۔

### ہدایات برائے محترم معلّم/معلّمہ

طلبا/طالبات کو عملی طور پر سنت کے مطابق وضو کرنا سکھائیں۔

- ''کان کی لو'' • ''کہنیاں'' • ''پاؤں کے ٹخنے'' • ''انگلیوں کا خلال'' طلبا/طالبات کو اچھی طرح وضاحت سے بتائیں۔
- مسواک کے فائدے بتا کر مسواک کا اہتمام کرنے کی ترغیب دیں۔
- پانی کے اسراف سے بچنے کی ترغیب دیں۔ خصوصاً مسواک کرتے وقت اور سر کا مسح کرتے وقت پانی کا نل بند کر دیں۔

| سبق: (۹) | چھٹے مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلّم/معلّمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

# سبق: ۷ نَماز کی اہمیت وفضیلت

- **نماز:** ایک خاص انداز میں اللہ تعالیٰ کے سامنے اپنی بندگی کے اظہار کرنے کو "نماز" کہتے ہیں۔
- مسلمانوں پر اللہ تعالیٰ کے احکامات میں سب سے بڑا حکم "نماز" ہے۔
- نماز کا درجہ دین میں ایسا ہے جیسا کہ سر کا درجہ بدن میں۔ (۴)
- نماز، دین کا ستون ہے۔ (۵)
- نماز، جنت کی کنجی ہے۔ (۶)
- ہر مسلمان پر دن رات میں پانچ وقت کی نماز پڑھنا فرض ہے:

۱ فَجر ۲ ظُہر ۳ عَصَر ۴ مَغرِب ۵ عِشا

☆ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:
"اللہ تعالیٰ نے پانچ نمازیں فرض کی ہیں، جو شخص اچھی طرح وضو کرے اور وقت پر نماز پڑھے، رکوع بھی اچھی طرح کرے اور خشوع سے پڑھے تو اللہ تعالیٰ کے ذمے ہے کہ وہ اس کی مغفرت کرے اور جو ایسا نہ کرے اس کی اللہ تعالیٰ پر کوئی ذمے داری نہیں، چاہے مغفرت کرے، چاہے عذاب دے۔" (۷)

☆ نماز کا اسلام میں بہت اونچا درجہ ہے اور اس کی بہت فضیلت ہے اس لیے نماز سیکھ کر صحیح طریقے پر پڑھنا اور اس کا اہتمام کرنا ہر مسلمان پر ضروری ہے۔

- جماعت کے ساتھ نماز پڑھنے سے نماز کا ثواب پچیس درجہ بڑھ جاتا ہے۔ (۸)

☆ اذان ہوتے ہی سارے کاموں کو چھوڑ کر نماز کی تیاری شروع کر دینی چاہیے۔

☆ بچے نماز اہتمام کے ساتھ جماعت سے مسجد میں پڑھیں، بچیاں اپنے گھروں میں نماز پڑھیں۔

☆ اپنے بہن، بھائیوں اور دوستوں کو بھی نماز پڑھنے کی دعوت دیا کریں۔

# کلماتِ نماز

## تکبیرِ تحریمہ

 ''اَللّٰہُ اَکْبَرُ۔''[9]

 ترجمہ: ''اللہ سب سے بڑا ہے۔''

## ثنا

 ''سُبْحَانَکَ اللّٰھُمَّ وَبِحَمْدِکَ وَتَبَارَکَ اسْمُکَ وَتَعَالٰی جَدُّکَ وَلَآ اِلٰہَ غَیْرُکَ۔''[10]

 ترجمہ: ''اے اللہ! ہم تیری پاکی بیان کرتے ہیں اور تیری تعریف کرتے ہیں اور تیرا نام بہت برکت والا ہے اور تیری بزرگی برتر ہے اور تیرے سوا کوئی معبود نہیں۔''

## تَعَوُّذُ

 اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ○

 ترجمہ: ''میں اللہ کی پناہ لیتا ہوں شیطان مردود سے۔''

## تَسْمِیَۃُ

 بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

 ترجمہ: ''شروع اللہ کے نام سے جو سب پر مہربان ہے، بہت مہربان ہے۔''

| سبق: ۷ ساتویں مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلّم/معلّمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|

## سبق:۸ سُوْرَةُ الْفَاتِحَةِ

📖 اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ مٰلِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ ۝ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَ اِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ ۙ۬ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ وَ لَا الضَّآلِّیْنَ ۝

☆ ترجمہ: ”تمام تعریفیں اللہ کی ہیں جو تمام جہانوں کا پروردگار ہے ۝۱ جو سب پر مہربان، بہت مہربان ہے ۝۲ جو روزِ جزا کا مالک ہے ۝۳ (اے اللہ!) ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں، اور تجھ ہی سے مدد مانگتے ہیں ۝۴ ہمیں سیدھے راستے کی ہدایت عطا فرما ۝۵ اُن لوگوں کے راستے کی جن پر تونے انعام کیا ہے ۝۶ نہ کہ اُن لوگوں کے راستے کی جن پر غضب نازل ہوا ہے اور نہ اُن کے راستے کی جو بھٹکے ہوئے ہیں ۝۷۔“

## سُوْرَةُ الْاِخْلَاصِ

📖 قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ یَلِدْ ۙ۬ وَ لَمْ یُوْلَدْ ۝ وَ لَمْ یَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝

☆ ترجمہ: ”کہہ دو: بات یہ ہے کہ اللہ ہر لحاظ سے ایک ہے ۝۱ اللہ ہی ایسا ہے کہ سب اُس کے محتاج ہیں، وہ کسی کا محتاج نہیں، ۝۲ نہ اُس کی کوئی اولاد ہے، اور نہ وہ کسی کی اولاد ہے ۝۳ اور اُس کے جوڑ کا کوئی بھی نہیں ۝۴۔“

## رکوع کی تسبیح

 ''سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيْمِ ''[11]

 ترجمہ: ''میں اپنے عظیم رب کی پاکی بیان کرتا ہوں۔''

## رکوع سے اٹھنے کی تسمیع

 ''سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ ''[12]

 ترجمہ: ''اللہ تعالیٰ نے سن لی اس شخص کی جس نے اس کی تعریف کی۔''

## قومے کی تحمید

 ''رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ ''[13] ''حَمْدًا كَثِيْرًا طَيِّبًا مُبَارَكًا فِيْهِ''[14]

 ترجمہ: ''اے ہمارے رب! تیرے ہی لیے بہت تعریف ہے پاکیزہ اور برکت والی۔''

## سجدے کی تسبیح

 ''سُبْحَانَ رَبِّيَ الْاَعْلٰى ''[15]

 ترجمہ: ''میں اپنے بلند رب کی پاکی بیان کرتا ہوں۔''

## جلسے کی دعا

 ''اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِيْ وَارْحَمْنِيْ وَعَافِنِيْ وَاهْدِنِيْ وَارْزُقْنِيْ''[16]

 ترجمہ: ''اے اللہ! تو مجھے معاف کر اور مجھ پر رحم کر اور مجھے عافیت دے اور مجھے ہدایت دے اور مجھے رزق عطا کر۔''

# تَشَهُّد

📖 اَلتَّحِيَّاتُ لِلّٰهِ وَالصَّلَوٰتُ وَالطَّيِّبٰتُ ، اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ ، اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصّٰلِحِيْنَ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ ، (۱۷)

☆ ترجمہ: ''تمام قولی عبادتیں اور تمام فعلی عبادتیں اور تمام مالی عبادتیں اللہ ہی کے لیے ہیں۔ سلام ہو آپ پر اے نبی! اور اللہ کی رحمت ہو اور اس کی برکتیں، سلام ہو ہم پر اور اللہ کے نیک بندوں پر، میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں ہے اور میں گواہی دیتا ہوں کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اللہ کے بندے اور اس کے رسول ہیں۔''

### ہدایات برائے محترم معلّم/معلّمہ

- محترم معلّم/معلّمہ آٹھویں مہینے میں سورۂ فاتحہ اور سورۂ اخلاص دونوں سورتیں ''حفظ سورۃ'' کے نصاب میں دی گئی ہیں۔ طلبا/طالبات کو یہ سورتیں ''حفظ سورۃ'' کے لیے دیے گئے وقت میں یاد کرائیں اور سبق: ۸ کے تحت جو ان کے علاوہ کلمات نماز دیے گئے ہیں وہ یاد کرائیں۔
- طلبا و طالبات کو کلمات نماز آہستہ آہستہ پڑھنے کی عادت ڈلوائیں تاکہ رکوع، قومہ، سجدہ اچھی طرح بچپن سے ادا ہو۔

| سبق: ۸ | آٹھویں مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلّم/معلّمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

## سبق:۹ درود شریف

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰۤى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰۤى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰۤى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ؕ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰۤى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰۤى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰۤى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ؕ (۱۸)

ترجمہ: ”اے اللہ! رحمت نازل فرما محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر اور ان کی آل پر جیسے رحمت نازل فرمائی تو نے ابراہیم (علیہ السلام) پر اور ان کی آل پر، بے شک تو تعریف کا مستحق بڑی بزرگی والا ہے۔ اے اللہ! برکت نازل فرما محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر اور ان کی آل پر جیسے برکت نازل فرمائی تو نے ابراہیم (علیہ السلام) اور ان کی آل پر، بے شک تو تعریف کا مستحق بڑی بزرگی والا ہے۔“

## درود کے بعد کی دعا

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ ظَلَمْتُ نَفْسِيْ ظُلْمًا كَثِيْرًا وَّلَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّاۤ اَنْتَ فَاغْفِرْلِيْ مَغْفِرَةً مِّنْ عِنْدِكَ وَارْحَمْنِيْۤ اِنَّكَ اَنْتَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ۔ (۱۹)

ترجمہ: ”اے اللہ! میں نے اپنے نفس پر بہت ظلم کیا اور (اس میں شک نہیں کہ) تیرے سوا کوئی گناہوں کو بخش نہیں سکتا، پس تو اپنی طرف سے خاص بخشش سے مجھے بخش دے اور مجھ پر رحم فرما دے۔ بے شک تو ہی بخشنے والا، بہت مہربان ہے۔“

# سلام

 ''اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ۔''[۲۰]

 ترجمہ: ''سلام ہو تم پر اور اللہ کی رحمت ہو۔''

# نماز کے بعد کی دعا

 ''اَللّٰهُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْكَ السَّلَامُ تَبَارَكْتَ يَا ذَالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ۔''[۲۱]

 ترجمہ: ''اے اللہ تو ہی سلامتی دینے والا اور تیری ہی طرف سے سلامتی (مل سکتی) ہے، بہت برکت والا ہے تو، اے بڑائی اور شرافت والے!''

 فائدہ: فرض نماز کے بعد

۳۳ مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰهِ، ۳۳ مرتبہ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ اور ۳۴ مرتبہ اَللّٰهُ اَكْبَرُ پڑھنے کا بہت زیادہ ثواب ہے۔[۲۲]

 اس لیے ہم سب کو ہر فرض نماز کے بعد یہ کلمات پڑھنے چاہئیں۔

**ہدایات برائے معلم/معلمہ**

- طلبا کو ''نماز پڑھنے کا طریقہ'' اور طالبات کو ''عورتوں کی نماز کا طریقہ'' پڑھائیں۔
- طلبا/طالبات کو نماز کی عملی مشق کرائیں۔

| سبق: ۹ | نویں مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلم/معلمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

# سبق:۱۰ نماز پڑھنے کا طریقہ

## دو رکعت فرض (فجر کی) نماز پڑھنے کا طریقہ:

☆ نماز پڑھنے کے لیے قبلہ رخ کھڑے ہوں اور دونوں پاؤں کے درمیان کم از کم چار انگلیوں کے برابر فاصلہ ہونا چاہیے۔[۲۳]

☆ دو رکعت فجر کی نماز کی نیت کر کے ''اَللّٰهُ اَكْبَرُ'' کہیں۔

☆ ''اَللّٰهُ اَكْبَرُ'' کہتے وقت اپنے دونوں ہاتھ کانوں کی لو تک اٹھائیں پھر ناف کے نیچے باندھ لیں۔

☆ کھڑے ہونے کی حالت میں نگاہ سجدے کی جگہ پر رکھیں۔

☆ ''سُبْحٰنَكَ اللّٰهُمَّ'' اخیر تک پڑھیں۔

☆ ''اَعُوْذُ بِاللّٰهِ'' اور ''بِسْمِ اللّٰهِ'' پڑھ کر ''اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ'' اخیر تک پڑھیں۔

☆ اس کے بعد کوئی سورت پڑھیں۔

☆ ''اَللّٰهُ اَكْبَرُ'' کہتے ہوئے رکوع میں جائیں اور کم از کم تین مرتبہ ''سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيْمِ'' کہیں۔

☆ رکوع کی حالت میں سر اور کمر برابر رکھیں ہاتھ کی انگلیاں کھلی رکھ کر ان سے گھٹنے پکڑیں، بازو پہلو سے علیحدہ رکھیں اور نگاہ اپنے پاؤں پر رکھیں۔

☆ ''سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ'' کہتے ہوئے اطمینان کے ساتھ کھڑے ہو جائیں پھر اس کے بعد ''رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ حَمْدًا كَثِيْرًا طَيِّبًا مُّبَارَكًا فِيْهِ'' کہیں اور نگاہ سجدے کی جگہ پر رکھیں۔

☆ ''اَللّٰهُ اَكْبَرُ'' کہتے ہوئے سجدے میں اس طرح جائیں کہ زمین پر پہلے گھٹنے، پھر دونوں ہاتھ،

پھر ناک اور پھر پیشانی رکھیں۔

☆ سجدے میں ہاتھ کی انگلیاں سیدھی ملا کر رکھیں اور سجدے میں دونوں پاؤں اس طرح رکھیں کہ تمام انگلیاں قبلے کی طرف ہوں۔

☆ پیٹ کو رانوں سے اور بازو کو پہلو سے الگ رکھیں اور ہاتھ زمین پر نہ بچھائیں۔

☆ سجدے میں کم از کم تین مرتبہ ''سُبْحَانَ رَبِّيَ الْاَعْلٰی'' اطمینان سے کہیں اور نگاہ ناک پر رکھیں۔

☆ ''اَللّٰهُ اَكْبَرُ'' کہتے ہوئے سکون اور اطمینان سے بیٹھ جائیں اور ''اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِيْ'' اخیر تک پڑھیں اور نگاہ اپنی گود پر رکھیں۔

☆ ''اَللّٰهُ اَكْبَرُ'' کہہ کر دوسرا سجدہ بھی اسی طرح سکون اور اطمینان سے کریں۔

☆ دوسری رکعت کے لیے ''اَللّٰهُ اَكْبَرُ'' کہتے ہوئے کھڑے ہوجائیں۔

☆ سجدے سے اٹھتے وقت پہلے پیشانی، پھر ناک، پھر ہاتھ اور پھر گھٹنے اٹھائیں۔

☆ بِسْمِ اللّٰهِ، سُوْرَةُ الْفَاتِحَة اور سورت پڑھیں اور دوسری رکعت بھی پہلی رکعت کی طرح پوری کریں۔

☆ جب دوسرا سجدہ کرلیں تو الٹے پاؤں پر بیٹھ جائیں اور سیدھا پاؤں کھڑا رکھیں اور پاؤں کی انگلیاں قبلہ رخ موڑ دیں اور ہاتھ رانوں پر رکھ کر ''تَشَهُّد'' پڑھیں۔

☆ جب ''اَشْهَدُ اَنْ لَّآ'' پر پہنچیں تو سیدھے ہاتھ کے انگوٹھے اور بیچ کی انگلی کا گول حلقہ بنا کر چھوٹی انگلی اور اس کے پاس والی انگلی کو بند کرلیں، ''لَآ اِلٰهَ'' پر شہادت کی انگلی قبلے کی طرف اس طرح اٹھائیں کہ قبلے کی طرف جھکی ہوئی ہو، بالکل سیدھی آسمان کی طرف نہ اٹھائیں اور ''اِلَّا اللّٰهُ'' پر اسے جھکائیں، سلام پھیرنے تک تمام انگلیاں اسی حالت پر رکھیں۔ [۴۴]



☆ تَشَهُّدْ کے بعد درودشریف اور دعا پڑھ کر پہلے دائیں طرف پھر بائیں طرف سلام پھیریں اور گردن کو اتنا موڑیں کہ پیچھے بیٹھے ہوئے آدمی کو سلام پھیرنے والے کے رخسار نظر آ جائیں۔ (۲۵)

☆ سلام پھیرتے وقت نگاہ اپنے کندھوں پر رکھیں۔ (۲۶)

## تین رکعت فرض (مغرب کی) نماز پڑھنے کا طریقہ:

☆ تین رکعت مغرب کی نیت کر کے دو رکعت اسی ترتیب کے مطابق ادا کریں جیسا کہ "دو رکعت فرض پڑھنے کے طریقے" میں لکھا گیا ہے۔

☆ جب دوسری رکعت کے دوسرے سجدہ کے بعد بیٹھیں تو صرف "تَشَهُّدْ" اخیر تک پڑھ کر "اَللّٰهُ اَكْبَرُ" کہتے ہوئے کھڑے ہو جائیں۔

☆ تیسری رکعت میں "بِسْمِ اللّٰهِ" اور سُوْرَةُ الْفَاتِحَة پڑھیں کوئی اور سورت نہ ملائیں اور باقی رکعت پوری کریں۔

## چار رکعت فرض (ظہر، عصر اور عشا کی نماز) پڑھنے کا طریقہ:

☆ نماز کی نیت کر کے نماز شروع کریں اور پہلی دو رکعت اسی ترتیب پر پڑھیں جیسا کہ "دو رکعت نماز پڑھنے کے طریقے" میں لکھا گیا ہے۔

☆ تیسری اور چوتھی رکعت میں صرف "بِسْمِ اللّٰهِ" اور سُوْرَةُ الْفَاتِحَة پڑھیں اس کے ساتھ کوئی سورت نہ ملائیں اور نماز مکمل کریں۔

# عورتوں کی نماز کا طریقہ

☆ نماز شروع کرنے سے پہلے اچھی طرح دیکھ لیں کہ چہرے، ہاتھ اور پاؤں کے علاوہ پورا جسم کپڑے سے چھپا ہوا ہو۔[۲۷]

☆ کلائی، کان اور سر کے بالوں کا چھپانا بھی ضروری ہے، بڑی چادر یا ایسا بڑا دوپٹہ استعمال کریں جو موٹا ہو اور اس سے آر پار نظر نہ آتا ہو تاکہ بال نیچے لٹکے نظر نہ آئیں۔[۲۸]

📖 خواتین کے لیے کمرے میں نماز پڑھنا صحن میں نماز پڑھنے سے افضل ہے اور کمرہ کے اندر چھوٹی کوٹھری میں نماز پڑھنا کمرے میں نماز پڑھنے سے افضل ہے۔[۲۹]

## دو رکعت نماز پڑھنے کا طریقہ:

☆ نماز پڑھنے کے لیے قبلہ رخ کھڑی ہوں اور دونوں پاؤں کے درمیان چار انگلی کا فاصلہ رہے۔[۳۰]

☆ ''اَللّٰهُ اَكْبَرُ'' کہتے ہوئے دوپٹے کے اندر سے ہی ہاتھ کندھوں تک اٹھائیں۔[۳۱]

☆ ہاتھ سینے پر اس طرح باندھیں کہ سیدھے ہاتھ کی ہتھیلی الٹے ہاتھ کی پشت پر دوپٹے کے اندر رکھیں، نگاہ سجدہ کی جگہ پر رکھیں۔[۳۲]

☆ نماز کی تمام حالتوں میں ہاتھوں کی انگلیاں ملا کر رکھیں۔

☆ ''سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ'' اخیر تک پڑھیں۔

☆ ''اَعُوْذُ بِاللّٰهِ'' اور ''بِسْمِ اللّٰهِ'' پڑھ کر ''اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ'' اخیر تک پڑھیں۔

☆ اس کے بعد کوئی سورت پڑھیں۔

☆ اَللّٰهُ اَكْبَرُ کہتے ہوئے رکوع میں جائیں اور کم از کم تین مرتبہ ''سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيْمِ'' کہیں۔

☆ رکوع میں اتنا جھکیں کہ ہاتھ گھٹنوں تک پہنچ جائیں، گھٹنوں پر انگلیاں ملا کر رکھیں۔

☆ رکوع میں گھٹنوں کو آگے کی طرف ذرا سا جھکا دیں، بازو پہلوؤں سے ملے ہوئے ہوں، دونوں پاؤں کے ٹخنے ملا دیں اور نگاہ اپنے پاؤں پر رکھیں۔ (۳۳)

☆ ''سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ'' کہتے ہوئے اطمینان کے ساتھ کھڑی ہوں پھر ''رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ حَمْدًا كَثِيْرًا طَيِّبًا مُبَارَكًا فِيْهِ'' کہیں اور نگاہ سجدے کی جگہ پر رکھیں۔

☆ ''اَللّٰهُ اَكْبَرُ'' کہتے ہوئے سجدہ میں اس طرح جائیں کہ پہلے گھٹنے، پھر ہاتھ، پھر ناک اور پھر پیشانی رکھیں اور کم از کم تین مرتبہ ''سُبْحَانَ رَبِّيَ الْاَعْلٰی'' کہیں۔ (۳۴)

☆ سجدے میں پیٹ رانوں سے اور ہاتھ پہلوؤں سے ملے ہوئے ہوں، کہنیوں سمیت پورا ہاتھ زمین پر بچھا دیں، دونوں پاؤں دائیں طرف نکال کر بچھا دیں، خوب سمٹ کر سجدہ کریں اور نگاہ ناک پر رکھیں۔ (۳۵)

☆ ''اَللّٰهُ اَكْبَرُ'' کہتے ہوئے سکون اور اطمینان سے بیٹھیں، ''اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِيْ'' اخیر تک پڑھیں اور نگاہ اپنی گود پر رکھیں۔

☆ بیٹھنے کا طریقہ یہ ہے کہ دونوں پاؤں دائیں طرف نکال دیں اور بائیں سرین پر بیٹھیں اور دونوں ہاتھ رانوں پر اس طرح رکھیں کہ انگلیوں کے سرے گھٹنوں کے قریب ہوں۔ (۳۶)

☆ ''اَللّٰهُ اَكْبَرُ'' کہتے ہوئے دوسرا سجدہ بھی اسی طرح سکون اور اطمینان سے کریں۔

☆ دوسری رکعت کے لیے ''اَللّٰهُ اَكْبَرُ'' کہتے ہوئے کھڑی ہوں، سجدہ سے اٹھتے وقت پہلے پیشانی، پھر ناک، پھر ہاتھ، پھر گھٹنے اٹھائیں۔

☆ ''بِسْمِ اللّٰهِ''، سُوْرَةُ الْفَاتِحَة اور سورت پڑھنے کے بعد دوسری رکعت بھی پہلی کی طرح پوری کریں۔

☆ جب دوسرا سجدہ کر لیں تو اس طرح بیٹھ جائیں جس طرح دو سجدوں کے درمیان بیٹھتے ہیں اور ''تَشَهُّدْ'' پڑھیں۔

☆ جب "اَشْهَدُ اَنْ لَآ" پر پہنچیں تو سیدھے ہاتھ کے انگوٹھے اور بیچ کی انگلی سے حلقہ بنا کر چھوٹی انگلی اور اس کے برابر والی انگلی کو بند کر لیں۔ "لَآ اِلٰہَ" پر شہادت کی انگلی قبلے کی طرف اس طرح اٹھائیں کہ قبلے کی طرف جھکی ہوئی ہو، بالکل سیدھی آسمان کی طرف نہ اٹھائیں اور "اِلَّا اللّٰہُ" پر اسے جھکائیں، سلام پھیرنے تک تمام انگلیاں اسی حالت پر رکھیں۔[۳۷]

☆ "تَشَهُّدْ" پڑھنے کے بعد درود شریف اور دعا پڑھ کر سلام پھیریں، دائیں طرف سلام پھیرتے وقت سیدھے کندھے پر اور بائیں طرف سلام پھیرتے وقت الٹے کندھے پر نگاہ رکھیں۔

## تین رکعت فرض (مغرب کی) نماز پڑھنے کا طریقہ:

☆ تین رکعت مغرب کی نیت کر کے دو رکعت اسی ترتیب کے مطابق ادا کریں جیسا کہ "دو رکعت فرض پڑھنے کے طریقے" میں لکھا گیا ہے۔ جب دوسری رکعت کے دوسرے سجدہ کے بعد بیٹھیں تو صرف "تَشَهُّدْ" اخیر تک پڑھ کر "اَللّٰہُ اَکْبَرُ" کہتے ہوئے کھڑی ہو جائیں۔

☆ تیسری رکعت میں "بِسْمِ اللّٰهِ" اور سُوْرَۃُ الْفَاتِحَة پڑھیں کوئی اور سورت نہ ملائیں اور باقی رکعت پوری کریں۔

## چار رکعت فرض (ظہر، عصر اور عشا کی نماز) پڑھنے کا طریقہ:

☆ نماز کی نیت کر کے نماز شروع کریں اور پہلی دو رکعت اسی ترتیب پر پڑھیں جیسا کہ "دو رکعت نماز پڑھنے کے طریقے" میں لکھا گیا ہے۔ تیسری اور چوتھی رکعت میں صرف بِسْمِ اللّٰهِ اور سُوْرَۃُ الْفَاتِحَة پڑھیں اس کے ساتھ کوئی سورت نہ ملائیں اور نماز مکمل کریں۔

| سبق: ۱۰ | دسویں مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلم/معلمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

# احادیث

احادیث: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بتائی ہوئی باتوں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے کیے ہوئے کاموں کو "احادیث" کہتے ہیں۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"جس نے میری امت کے لیے چالیس (۴۰) احادیث ان کے دینی امور سے متعلق یاد کیں اللہ تعالیٰ اس کو فقیہ اٹھائیں گے اور میں اس کے لیے قیامت کے دن سفارشی اور گواہ ہوں گا۔"(۱)

## سبق: ۱

### ۱
### بھائی چارگی

قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ:

"اَلْمُسْلِمُ اَخُو الْمُسْلِمِ۔"(۲)

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"مسلمان مسلمان کا بھائی ہے۔"

### ۲
### سلام پھیلانا

قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ:

"اَفْشُوا السَّلَامَ۔"(۳)

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"سلام کو عام کرو۔"

| سبق: ① | پہلے مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلّم/معلّمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

## سبق:۲

۳

# غصے کی ممانعت

📖 قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ:

''لَا تَغْضَبْ۔''(۴)

📖 ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''غصہ مت کیا کرو۔''

۴

# صحیح رکوع وسجدہ

📖 قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ:

''اَتِمُّوا الرُّكُوْعَ وَالسُّجُوْدَ۔''(۵)

📖 ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''رکوع اور سجدے کو پورا پورا اَدا کرو۔''

| سبق:۲ | دوسرے مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلّم/معلّمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

سبق:۳

۵

## کھانے کا اہم ادب

قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ:

''لَآ اٰكُلُ مُتَّكِئًا۔'' (۶)

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''میں ٹیک لگا کر نہیں کھاتا۔''

۶

## صلہ رحمی کا حکم

قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ:

''صِلُوا الْاَرْحَامَ۔'' (۷)

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''رشتہ داروں کے ساتھ تعلق جوڑے رکھو۔''

| سبق:۴ | تیسرے مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلم/معلمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

سبق:۴

۷

## مدد صرف اللہ تعالیٰ سے مانگنا

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ:

''اِذَا اسْتَعَنْتَ فَاسْتَعِنْ بِاللّٰهِ۔'' (۸)

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''جب تم مدد مانگو تو اللہ تعالیٰ ہی سے مانگا کرو۔''

۸

## ظلم کی ممانعت

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ:

''اِتَّقُوا الظُّلْمَ۔'' (۹)

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''ظلم کرنے سے بچو۔''

| سبق:④ | چوتھے مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلّم/معلّمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

# خاص خاص موقعوں پر کہے جانے والے مسنون اذکار

اذکار: جن کلمات سے اللہ تعالیٰ کو یاد کیا جاتا ہے ان کو "اذکار" کہتے ہیں۔

## سبق:۵

۱

### اونچی جگہ پر چڑھتے ہوئے کہیں

 "اَللّٰهُ اَکْبَرُ۔" (۱)

 ترجمہ: "اللہ سب سے بڑا ہے۔"

۲

### نیچے اترتے ہوئے کہیں

 "سُبْحَانَ اللّٰهِ۔" (۲)

 ترجمہ: "اللہ کی ذات پاک ہے۔"

۳

### کوئی چیز اچھی لگے تو کہیں

 "مَاشَآءَ اللّٰهُ لَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ۔" (۳)

☆ ترجمہ: "جو اللہ چاہتا ہے وہی ہوتا ہے، اللہ کی توفیق کے بغیر کسی میں کوئی طاقت نہیں۔"

| سبق:۵ | پانچویں مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلم/معلمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

## سبق:٦

④

### جب کسی کام کے کرنے کا ارادہ ظاہر کریں تو کہیں

 ''اِنْ شَآءَ اللّٰهُ۔''(۴)

 ترجمہ: ''اگر اللہ نے چاہا۔''

⑤

### کسی کے مرنے کی خبر یا کوئی تکلیف پہنچے یا کوئی چیز گم ہو جائے تو کہیں

 ''اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّآ اِلَيْهِ رٰجِعُوْنَ۔''(۵)

 ترجمہ: ''ہم سب اللہ ہی کے ہیں اور ہم کو اللہ ہی کی طرف لوٹ کر جانا ہے۔''

⑥

### کوئی کچھ دے یا اچھا سلوک کرے تو یہ کہیں

 ''جَزَاكَ اللّٰهُ خَيْرًا۔''(۶)

 ترجمہ: ''اللہ آپ کو بہترین بدلہ عطا فرمائے۔''

| سبق:⑥ | چھٹے مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلّم/معلمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

# مسنون دعائیں

مسنون دعائیں: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو دعائیں مانگیں اور امت کو سکھائیں ان کو ''مسنون دعائیں'' کہتے ہیں۔

سبق: ۷



## کھانے سے پہلے کی دعا

''بِسْمِ اللّٰهِ وَبَرَكَةِ اللّٰهِ ـ'' (۷)

☆ ترجمہ: ''اللہ کے نام اور اللہ کی برکت کے ساتھ (میں کھانا شروع کرتا ہوں)۔''



## کھانے کے شروع میں ''بِسْمِ اللّٰهِ'' پڑھنا بھول جائیں تو یہ دعا پڑھیں

''بِسْمِ اللّٰهِ اَوَّلَهٗ وَاٰخِرَهٗ ـ'' (۸)

☆ ترجمہ: ''(میں کھانے کے) شروع اور آخر میں اللہ کا نام لے کر (کھاتا ہوں)۔''

**ہدایات برائے معلم/معلمہ**

- دعاؤں کا ترجمہ مذکر کے اعتبار سے کیا گیا ہے، پڑھنے والی اگر طالبات ہوں تو ترجمہ مؤنث کا لحاظ رکھتے ہوئے کرائیں۔ مثلاً ''میں کھانا شروع کرتی ہوں۔''

| سبق: ⑦ ساتویں مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلم/معلمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|

سبق:۸

۳

## کھانے کے بعد کی دعا

''اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ اَطْعَمَنَا وَسَقَانَا وَجَعَلَنَا مُسْلِمِیْنَ۔''[۹]

☆ ترجمہ: ''تمام تعریفیں اللہ کے لیے ہیں جس نے ہمیں کھلایا، پلایا اور مسلمان بنایا۔''

۴

## دودھ پینے کے بعد کی دعا

''اَللّٰھُمَّ بَارِكْ لَنَا فِیْهِ وَزِدْنَا مِنْهُ۔''[۱۰]

☆ ترجمہ: ''اے اللہ! اس میں ہمارے لیے برکت عطا فرما اور ہمیں اس سے زیادہ عطا فرما۔''

| سبق: ⑧ | آٹھویں مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلم/معلمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

## سبق:۹

۵

### سوتے وقت کی دعا


''اَللّٰهُمَّ بِاسْمِكَ اَمُوْتُ وَاَحْيٰى۔''(۱۱)


ترجمہ: ''اے اللہ! میں تیرے ہی نام سے مرتا ہوں اور جیتا ہوں۔''

۶

### سو کر اٹھنے کے بعد کی دعا


''اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْٓ اَحْيَانَا بَعْدَ مَآ اَمَاتَنَا وَاِلَيْهِ النُّشُوْرُ۔''(۱۲)


ترجمہ: ''تمام تعریفیں اللہ کے لیے ہیں جس نے ہمیں موت دینے کے بعد زندگی دی اور اسی کی طرف سب کو جانا ہے۔''

۷

### علم میں اضافے کی دعا


''رَبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا۔''(۱۳)


ترجمہ: ''اے میرے رب! میرے علم میں اضافہ فرما۔''

| سبق:۹ | نویں مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلم/معلمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

## سبق: ۱۰

۸

# وضو کے درمیان کی دعا

📖 ''اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِیْ ذَنْبِیْ وَوَسِّعْ لِیْ فِیْ دَارِیْ وَبَارِكْ لِیْ فِیْ رِزْقِیْ۔''(۱۴)

☆ ترجمہ: ''اے اللہ! میرے گناہ بخش دیجیے اور میرا گھر کشادہ کر دیجیے اور میری روزی میں برکت عطا فرما دیجیے۔''

۹

# وضو کے بعد کی دعا

📖 ''اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ اَللّٰھُمَّ اجْعَلْنِیْ مِنَ التَّوَّابِيْنَ وَاجْعَلْنِیْ مِنَ الْمُتَطَهِّرِيْنَ۔''(۱۵)

☆ ترجمہ: ''میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، وہ اکیلا ہے اس کا کوئی شریک نہیں اور میں گواہی دیتا ہوں کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اللہ کے بندے اور اس کے رسول ہیں۔ اے اللہ! مجھے توبہ کرنے والوں میں سے کر دیجیے اور مجھے پاک وصاف لوگوں میں سے کر دیجیے۔''

| سبق: ⑩ دسویں مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلم/معلمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|

# سیرت

سیرت: ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی کے حالات کو "سیرت" کہتے ہیں۔

## سبق:۱ ہمارے نبی صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

☆ اللہ تعالیٰ نے اس دنیا میں بہت سے نبی بھیجے ہیں۔

- نبی اللہ تعالیٰ کے نیک بندے ہوتے ہیں۔
- نبی اللہ تعالیٰ کے حکموں کو اس کے بندوں تک پہنچاتے ہیں۔
- ہمارے نبی کا نام حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) ہے۔
- اللہ تعالیٰ نے سب سے آخر میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنا نبی بنا کر بھیجا۔
- آپ صلی اللہ علیہ وسلم عرب کے مشہور شہر مکہ مکرمہ میں، ربیع الاوّل کے مہینے میں پیر کے دن پیدا ہوئے۔[1]
- آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے والد کا نام حضرت عبداللہ اور والدہ کا نام حضرت آمنہ ہے۔
- اللہ تعالیٰ نے اپنی آخری کتاب "قرآن کریم" آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر اُتاری۔

☆ ہمیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے سب سے زیادہ محبت کرنی چاہیے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو باتیں بتائی ہیں ان کو ماننا چاہیے۔

☆ جو بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی بتائی ہوئی باتوں کو مانے گا اور ان پر عمل کرے گا، اللہ تعالیٰ اس سے راضی ہو جائیں گے اور اس کو جنت میں داخل فرمائیں گے۔

| سبق:① | پہلے مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلّم/معلّمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

# سبق:۲ ہمارے نبی صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ کی پرورش

- ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا تعلق عرب کے سب سے مشہور قبیلے قریش کی ایک شاخ بنو ہاشم سے تھا۔
- ☆ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا سلسلہ نسب یہ ہے۔
- محمد بن عبداللہ بن عَبد المطّلِب بن ہاشم بن عبدِ مُناف۔
- ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی پیدائش سے چند ماہ پہلے ہی آپ کے والد صاحب کا انتقال ہو چکا تھا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی پرورش آپ کی والدہ ماجدہ نے کی۔
- جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم چھ برس کے ہوئے تو والدہ ماجدہ کا بھی انتقال ہو گیا۔
- اس کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی پرورش آپ کے دادا عَبد المطّلِب نے کی۔
- جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر آٹھ سال دو ماہ کی ہوئی تو دادا صاحب کا بھی انتقال ہو گیا۔
- اس کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے چچا ابو طالب کے پاس رہنے لگے۔

| سبق:۲ دوسرے مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلم/معلمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|

# سبق:۳ ہمارے نبی صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ کی چند عاداتِ مبارکہ

☆ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم بچپن ہی سے نیک اور سمجھ دار تھے۔

📖 ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم ہمیشہ سچ بولتے تھے۔

☆ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سب سے زیادہ بااخلاق اور رحم دل تھے۔

☆ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کمزوروں اور پڑوسیوں کی مدد فرماتے تھے۔

☆ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی طبیعت میں انتہائی نرمی اور شفقت تھی۔

📖 ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم بُری باتوں اور غلط کاموں سے ہمیشہ بچتے تھے۔

📖 ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم ہمیشہ لڑائی جھگڑے، گالم گلوچ اور ہر بری بات سے دور رہتے تھے۔

📖 ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کبھی کسی کا دل نہیں دُکھاتے تھے۔

☆ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کبھی بھی وعدہ خلافی نہیں کرتے تھے۔

☆ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کبھی بھی امانت میں خیانت نہیں کرتے تھے۔

| سبق:۳ | تیسرے مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلّم/معلّمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

# اخلاق وآداب

📖 **اخلاق:** ایک انسان کے اندر جو اچھی صفات ہونی چاہئیں، (سچائی، امانت داری، سخاوت وغیرہ) اور جن بُری عادتوں سے پاک وصاف ہونا چاہیے، (جھوٹ، غیبت وغیرہ) ان کو "اخلاق" کہتے ہیں۔

📖 **آداب:** اسلام نے ہمیں رہنے سہنے، کھانے پینے وغیرہ کے جو اصول بتائے ہیں ان کو "آداب" کہتے ہیں۔

## سبق: ۴ تَعَوُّذْ

📖 اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ کو "تَعَوُّذْ" کہتے ہیں۔

☆ اس کے معنی یہ ہیں: "میں اللہ کی پناہ لیتا ہوں شیطان مردود سے۔"

📖 جب بھی ہم قرآن کریم پڑھیں تو پڑھنے سے پہلے "اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ" ضرور پڑھ لیا کریں۔(۱)

☆ جب کبھی آپ کو غصہ آئے اس وقت بھی "اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ" پڑھ لیا کریں۔

📖 تَعَوُّذْ پڑھنے کے یہ فائدے ہیں:

📖 ❶ شیطان مردود سے حفاظت ہوگی۔ 📖 ❷ گناہ سے بچ جائیں گے۔

📖 ❸ غصہ ختم ہوجائے گا۔ 📖 ❹ لڑائی جھگڑے وغیرہ سے بچ جائیں گے۔

| سبق: ④ | چوتھے مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلّم/معلّمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

# سبق:۵ تَسْمِيَة

📖 ''بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ'' کو ''تَسْمِيَة'' کہتے ہیں۔

☆ اس کے معنی یہ ہیں: ''شروع اللہ کے نام سے جو سب پر مہربان ہے، بہت مہربان ہے۔''

☆ جس کام کو ''بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ'' پڑھ کر شروع نہ کیا جائے اس میں برکت نہیں ہوتی۔[۱]

☆ آپ بھی ہر اچھے کام سے پہلے ''بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ'' پڑھ لیا کریں۔

☆ کھانے پینے اور کپڑے بدلنے سے پہلے ''بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ'' ضرور پڑھ لیا کریں۔

☆ اچھے کام کو شروع کرنے سے پہلے ''تَسْمِيَة'' پڑھنے کے چند فائدے یہ ہیں:

📖 ❶ اللہ تعالیٰ اس کام کو آسان فرمادیتے ہیں۔

📖 ❷ اس کام میں اللہ تعالیٰ کی مدد شامل ہو جاتی ہے۔

📖 ❸ آدمی ہر قسم کے نقصان سے بچ جاتا ہے۔

| سبق:۵ | پانچویں مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلّم/معلّمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

## سبق:٦ سلام

☆ جب مسلمان آپس میں ملتے ہیں تو ایک دوسرے کو سلام کرتے ہیں۔

☆ جب کسی کو سلام کیا جائے تو پورا سلام کرنا چاہیے یعنی:

📖 ''اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَةُ اللهِ وَبَرَكَاتُهُ۔''(۱)

☆ ترجمہ: ''تم پر سلامتی ہو اور اللہ کی رحمت اور اس کی برکتیں ہوں۔''

☆ جب کوئی سلام کرے تو اس کے جواب میں کہنا چاہیے:

📖 ''وَعَلَيْكُمُ السَّلَامُ وَرَحْمَةُ اللهِ وَبَرَكَاتُهُ۔''

☆ ترجمہ: ''اور تم پر سلامتی ہو اور اللہ کی رحمت اور اس کی برکتیں ہوں۔''

📖 جب دو مسلمان ایک دوسرے کو سلام کرتے ہیں اور ہاتھ ملاتے ہیں تو اللہ تعالیٰ ان کے گناہوں کو معاف کر دیتے ہیں۔(۲)

📖 سلام کرنے سے آپس میں محبت بڑھتی ہے۔(۳)

☆ سلام کرتے وقت دونوں ہاتھ ملانے چاہئیں۔(۴)

☆ اسکول و مدرسہ جاتے ہوئے اور واپسی پر ابو امی کو سلام کرنا چاہیے۔

☆ اسکول و مدرسہ پہنچ کر اپنے دوستوں کو سلام کرنا چاہیے۔

☆ فون یا موبائل پر بات کرنے سے پہلے ہیلو کے بجائے سلام کرنا چاہیے۔

| سبق:⑥ | چھٹے مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلم/معلمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

# سبق: ۷ والدین کا ادب

☆ ماں باپ ہمارے لیے اللہ تعالیٰ کی بہت بڑی نعمت ہیں۔

📖 رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”ماں کے پیروں تلے جنت ہے۔“[۱]

📖 باپ کی رضا میں اللہ تعالیٰ کی رضا ہے۔[۲]

📖 اللہ تعالیٰ کے نزدیک والدین کا اتنا مقام ہے کہ فرماں بردار بچہ اپنے والدین کو محبت سے دیکھے تو اس پر اس کو مقبول حج کرنے کا ثواب ملتا ہے۔[۳]

☆ ہمیں اپنے والدین کا ادب کرنا چاہیے، والدین کے سامنے بہت ادب سے بات کہنی چاہیے۔

☆ والدین کچھ کہیں تو توجہ اور دھیان سے سننا چاہیے اور جب وہ کسی کام کو کہیں تو وہ کام پورا کرنے میں جلدی کرنی چاہیے۔

☆ والدین کا نام لے کر پکارنا، ان سے پہلے بیٹھنا، (بلاضرورت) ان سے آگے چلنا ادب کے خلاف ہے، ان سب کاموں سے بچنا چاہیے۔

☆ ہمیں اپنے والدین کے لیے یہ دعا بھی مانگتے رہنا چاہیے۔

📖 ”رَبِّ ارْحَمْهُمَا كَمَا رَبَّيٰنِيْ صَغِيْرًا۔“[۴]

☆ ترجمہ: ”اے میرے رب! جس طرح انہوں نے میرے بچپن میں مجھے پالا ہے، آپ بھی اُن کے ساتھ رحمت کا معاملہ کیجیے۔“

**ہدایت برائے معلم/معلمہ**

طلبا/طالبات میں والدین کی قدر پیدا کرنے کے لیے بیت العلم ٹرسٹ کی شائع کردہ کتاب "والدین کی قدر کیجیے" کا مطالعہ کرکے ان کو والدین کا ادب کرنا سکھائیں۔

| سبق: ۷ | ساتویں مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلم/معلمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

# سبق:۸ پینے کے آداب

1. سیدھے ہاتھ سے پینا۔ (۱)
2. بیٹھ کر پینا۔ (۲)
3. دیکھ کر پینا۔ (۳)
4. ''بِسْمِ اللّٰهِ'' پڑھ کر پینا۔ (۴)
5. تین سانس میں پانی پینا۔ (۵)
6. برتن میں سانس نہ لینا۔ (۶)
7. پینے کے بعد'' اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ'' کہنا۔ (۷)
8. برتن کی ٹوٹی ہوئی جگہ سے پانی نہ پینا۔ (۸)
9. جس برتن سے زیادہ پانی آجانے کا اندیشہ ہو یا جس برتن کے اندر کا حال معلوم نہ ہو کہ اس میں شاید کوئی کیڑا، کانٹا وغیرہ ہو تو ایسے برتن سے منہ لگا کر پانی نہ پینا۔ (۹)
10. دوسرے لوگوں کو پانی دیتے وقت اپنی دائیں جانب سے شروع کرنا۔ (۱۰)

| سبق:۸ | آٹھویں مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلم/معلمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

# سبق:۹ کھانے کے آداب

1. دستر خوان بچھانا۔[۱]
2. کھانے سے پہلے دونوں ہاتھ گٹوں تک دھونا۔[۲]
3. کھانے سے پہلے کی دعا پڑھنا۔[۳] (دیکھیں صفحہ نمبر90)
4. سنت طریقے کے مطابق ایک زانو یا دو زانو بیٹھنا۔[۴]
5. سیدھے ہاتھ سے کھانا۔[۵]
6. اپنے سامنے سے کھانا۔[۶]
7. تین انگلیوں سے کھانا۔[۷]
8. اگر لقمہ گر جائے تو اٹھا کر صاف کر کے کھالینا۔[۸]
9. برتن اور انگلیوں کو چاٹ کر صاف کرنا۔[۹]
10. ٹیک لگا کر نہ کھانا۔[۱۰]
11. کھانے میں عیب نہ نکالنا۔[۱۱]
12. بہت زیادہ گرم نہ کھانا۔[۱۲]
13. کھانے کے بعد ہاتھ دھونا، کلی کرنا۔[۱۳]
14. کھانے کے بعد کی دعا پڑھنا۔[۱۴] (دیکھیں صفحہ نمبر91)

| سبق:⑨ | نویں مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلم/معلمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

## سبق: ۱۰ — سونے کے آداب

1. عشا کی نماز کے بعد جلدی سوجانا اور دنیا کی باتیں نہ کرنا۔ (۱)
2. باوضو سونا۔ (۲)
3. تین مرتبہ بستر جھاڑ کر سونا۔ (۳)
4. تین سلائی سرمہ لگانا۔ (۴)
5. تین مرتبہ استغفار (اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَاَتُوْبُ اِلَیْهِ) پڑھنا۔ (۵)
6. تسبیحاتِ فاطمہ (سُبْحَانَ اللّٰهِ ۳۳ مرتبہ، اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ۳۳ مرتبہ اور اَللّٰهُ اَكْبَرُ ۳۴ مرتبہ) پڑھنا۔ (۶)
7. تینوں قُلْ (سورۂ اخلاص، سورۂ فلق اور سورۂ ناس) تین تین مرتبہ پڑھنا اور ہر مرتبہ اپنے ہاتھوں پر دم کرکے پورے جسم پر ہاتھ پھیرنا۔ (۷)
8. سیدھی کروٹ لیٹ کر سیدھا ہاتھ گال کے نیچے رکھنا۔ (۸)
9. پیٹ کے بل الٹا نہ لیٹنا۔ (۹)
10. سونے کی دعا پڑھنا۔ (۱۰) (دیکھیں صفحہ نمبر 92)
11. نیند سے اٹھتے ہی دونوں ہاتھوں سے چہرہ اور آنکھوں کو ملنا۔ (۱۱)
12. سو کر اٹھنے کے بعد کی دعا پڑھنا۔ (۱۲) (دیکھیں صفحہ نمبر 92)
13. سو کر اٹھنے کے بعد مسواک کرنا۔ (۱۳)

| سبق: ۱۰ | دسویں مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلم/معلمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

# ﴿عربی زبان﴾

عربی: عربوں کی زبان کو "عربی" کہتے ہیں۔

## سبق:۱ اَلْاَعْدَادُ گنتی

| وَاحِدٌ | ایک | سِتَّةٌ | چھ |
|---|---|---|---|
| اِثْنَانِ | دو | سَبْعَةٌ | سات |
| ثَلَاثَةٌ | تین | ثَمَانِيَةٌ | آٹھ |
| اَرْبَعَةٌ | چار | تِسْعَةٌ | نو |
| خَمْسَةٌ | پانچ | عَشَرَةٌ | دس |

ہدایات برائے محترم معلم/معلمہ

1. عربی زبان کے تمام اسباق بچوں کو ترجمے کے ساتھ زبانی یاد کرائیں۔
2. عربی کلمات کا آخری حرف وقف کے ساتھ پڑھائیں مثلاً: وَاحِدْ، اِثْنَانْ۔

| سبق: ① | پہلے مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلم/معلمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

# سبق:۲ اَلْاَعْدَادُ گنتی

| | | | |
|---|---|---|---|
| سولہ | سِتَّةَ عَشَرَ | گیارہ | اَحَدَ عَشَرَ |
| سترہ | سَبْعَةَ عَشَرَ | بارہ | اِثْنَا عَشَرَ |
| اٹھارہ | ثَمَانِيَةَ عَشَرَ | تیرہ | ثَلَاثَةَ عَشَرَ |
| انیس | تِسْعَةَ عَشَرَ | چودہ | اَرْبَعَةَ عَشَرَ |
| بیس | عِشْرُوْنَ | پندرہ | خَمْسَةَ عَشَرَ |

| سبق:(۲) | دوسرے مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلّم/معلّمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

## سبق:۳ اَیَّامُ الْاُسْبُوْعِ ہفتے کے دن

| | | | |
|---|---|---|---|
| یَوْمُ السَّبْتِ | ہفتہ | یَوْمُ الثُّلٰثَاءِ | منگل |
| یَوْمُ الْاَحَدِ | اتوار | یَوْمُ الْاَرْبِعَاءِ | بدھ |
| یَوْمُ الْاِثْنَیْنِ | پیر | یَوْمُ الْخَمِیْسِ | جمعرات |
| یَوْمُ الْجُمُعَةِ | جمعہ | | |

## سبق:۴ شُهُوْرُ السَّنَةِ الْقَمَرِیَّةِ قمری مہینے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | مُحَرَّمُ | ۷ | رَجَبُ |
| ۲ | صَفَرُ | ۸ | شَعْبَانُ |
| ۳ | رَبِیْعُ الْاَوَّلُ | ۹ | رَمَضَانُ |
| ۴ | رَبِیْعُ الثَّانِیْ | ۱۰ | شَوَّالُ |
| ۵ | جُمَادَی الْاُوْلٰی | ۱۱ | ذُوالْقَعْدَةِ |
| ۶ | جُمَادَی الثَّانِیَةِ | ۱۲ | ذُوالْحِجَّةِ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| سبق:۳ | تیسرے مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلم/معلمہ | | دستخط سرپرست | |
| سبق:۴ | چوتھے مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلم/معلمہ | | دستخط سرپرست | |

# سبق:۵ شُهُورُ السَّنَةِ الشَّمْسِيَّةِ شمسی مہینے

| ۱ | يَنَايِرُ | جنوری | ۷ | يُولِيُو | جولائی |
|---|---|---|---|---|---|
| ۲ | فِبْرَايِرُ | فروری | ۸ | أُغُسْطُسُ | اگست |
| ۳ | مَارِسُ | مارچ | ۹ | سِبْتَمْبَرُ | ستمبر |
| ۴ | اِبْرِيْلُ | اپریل | ۱۰ | أُكْتُوْبَرُ | اکتوبر |
| ۵ | مَايُوْ | مئی | ۱۱ | نُوْفِمْبَرُ | نومبر |
| ۶ | يُوْنِيُوْ | جون | ۱۲ | دِيْسِمْبَرُ | دسمبر |

| سبق:۵ | پانچویں مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلم/معلمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

# ''اردو زبان''

اردو: پاکستان کی قومی زبان کو ''اردو'' کہتے ہیں۔

## سبق:۶ حروف کی پہچان






## ہدایات برائے محترم معلّم/معلّمہ

1. اردو کے نصاب میں حروف کی شناخت کے لیے دو دو مثالیں دی گئی ہیں۔
2. اس کے بعد دو حرفی، تین حرفی، چار حرفی، پانچ حرفی الفاظ دیے ہیں۔
3. ان سے بنے ہوئے چھوٹے چھوٹے جملوں کی مشق دی گئی ہے، جن کے ذریعے اردو پڑھنا آجائے، اس کو اجتماعی طور پر بورڈ کے ذریعے پڑھایا جائے اور اپنی طرف سے مزید مثالوں سے مشق کرائیں تاکہ حروف کی تمام شکلوں کی اچھی طرح وضاحت ہو جائے۔

| سبق:⑨ | چھٹے مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلّم/معلّمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

## سبق: ۷

| ڑ | |
|---|---|
| پہاڑ | اڑان |

| ز | |
|---|---|
| زکوۃ | زمین |

| ژ | |
|---|---|
| ژَنْدَہ (پرانا کپڑا) | ژالہ |

| س | |
|---|---|
| سجدہ | سورج |

| ش | |
|---|---|
| شکر | شہد |

| ص | |
|---|---|
| صف | صبح |

| ض | |
|---|---|
| ضعیف | ضیاء |

| ط | |
|---|---|
| طہارت | طوفان |

| ظ | |
|---|---|
| ظلم | ظہر |

نوٹ: ''ڑ'' سے کوئی لفظ شروع نہیں ہوتا۔

| ف | | غ | | ع | |
|---|---|---|---|---|---|
| فرش | فجر | غبارہ | غلاف | عطر | علم |

| گ | | ک | | ق | |
|---|---|---|---|---|---|
| گنّا | گلاب | کتاب | کلمہ | قرآن | قلم |

| ن | | م | | ل | |
|---|---|---|---|---|---|
| ناخن | نماز | محراب | مسجد | لباس | لکڑی |

| و | ہ | ی |
|---|---|---|
| وضو | ہدایت | یقین |
| ورق | ہاتھ | یخنی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ا | آ | ب | پ | ت | ٹ |
| ث | ج | چ | ح | خ | د |
| ڈ | ذ | ر | ڑ | ز | ژ |
| س | ش | ص | ض | ط | ظ |
| ع | غ | ف | ق | ک | گ |
| ل | م | ن | و | ہ | ھ |
| ء | ی | ے | | | |

| سبق:۷ | ساتویں مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلم/معلمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

# سبق: ۸


بھ
پھ
تھ
بھنڈی
بھاری
پھول
پھل
تھکن
تھیلی


ٹھ
جھ
چھ
ٹھنڈک
ٹھیلا
جھنڈا
جھوٹ
چھینک
چُھری


دھ
ڈھ
کھ
دھواں
دھیان
ڈھال
ڈھکنا
کھجور
کھلونا


گھ
گھر
گھاس

## دو حرفی الفاظ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اب | دو | زَن | سب | رس | رب |
| رو | ڈر | دِل | رُک | وہ | اُگ |
| رُخ | رہ | رکھ | دَم | دُم | اڑ |
| دُکھ | دَر | آے | دس | دَف | سچ |
| سُن | جا | لے | دے | لکھ | دن |

## تین حرفی الفاظ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ادب | درس | درد | دری | وَرَق | وَزَن |
| دوا | ڈور | وار | ڈرو | داغ | زور |
| رات | روح | دور | ادا | ڈاک | دال |
| قلم | بدن | عمل | اگر | اصل | الگ |
| نمک | قدم | سفر | چلو | عِلم | سنو |

| سبق:⑧ | آٹھویں مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلم/معلمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

## سبق: ۹ چار حرفی الفاظ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اذان | رواج | قرآن | وارث | رازق | ادرک |
| دوات | زبان | چاند | مکان | عذاب | کلام |
| روزہ | دوزخ | دوام | لگام | دُرود | سورج |
| دراڑ | روزی | دراز | وادی | کتاب | اناج |

## پانچ حرفی الفاظ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| امرود | مزدور | بندوق | صندوق | تالاب | سیلاب |
| نیلام | بدنام | زمانہ | عاقبت | قاعدہ | فائدہ |

- امرود میٹھا ہے۔
- تالاب گہرا ہے۔
- بندوق صندوق پر ہے۔
- مزدور محنتی ہے۔
- اپنی عاقبت کی فکر کرو۔
- قاعدہ پڑھنے میں فائدہ ہے۔

| سبق: ۹ | نویں مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلّم/معلّمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

## سبق: ۱۰ الف مد کے ساتھ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| آم | آج | آگ | آب | آپ | آدم |
| آری | آلو | آداب | آرام | آواز | آزاد |

## نون غنّہ (ں)

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| جاؤں | دیکھوں | باتیں | یادیں | ماں | ہاں |
| یہاں | وہاں | کہاں | جہاں | میں | ہیں |
| سانس | انگور | کھانس | برسوں | پرسوں | رنگ |
| جنگ | سنگ | ڈھنگ | مانگ | پلنگ | جنگل |
| پانچ | آنچ | جھونک | سانپ | کانپ | اونٹ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| سبق: ⑩ | دسویں مہینے میں دس دن پڑھائیں | دستخط معلم/معلمہ | | دستخط سرپرست | |

# بیان

📖 بیان: دین کی بات لوگوں کے سامنے پیش کرنے کو "بیان" کہتے ہیں۔

# دین

📖 نَحْمَدُهٗ وَنُصَلِّيْ عَلٰى رَسُوْلِهِ الْكَرِيْمِ..... اَمَّا بَعْدُ !

📖 اللہ تعالیٰ کا بہت بڑا احسان ہے کہ اس نے ہم کو مسلمان بنایا اور ہمیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی اُمّت میں پیدا فرمایا اور سب سے پیارا اور آسان دین ہمیں دیا۔

📖 اس دین کے ذریعے ہم اپنی پوری زندگی اللہ تعالیٰ کے حکموں اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے طریقوں پر گزار سکتے ہیں۔

📖 اگر ہم دین پر چلیں گے تو اس کے بدلے میں ہم کو دنیا میں اچھی زندگی اور آخرت میں ہمیشہ ہمیشہ کی جنت ملے گی جہاں ہم ہمیشہ راحت و آرام سے رہیں گے۔

📖 اللہ تعالیٰ ہم سب کو دین پر چلنے اور اس کو پھیلانے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین۔

📖 وَاٰخِرُ دَعْوَانَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ۔

# دُعا

📖 **دُعا:** اللہ تعالیٰ سے مانگنے کو ''دُعا'' کہتے ہیں۔

☆ ''وَقَالَ رَبُّكُمُ ادْعُوْنِيْٓ اَسْتَجِبْ لَكُمْ ؕ''[1]

☆ **ترجمہ:** ''اور تمہارے پروردگار نے کہا ہے کہ: مجھے پکارو، میں تمہاری دعائیں قبول کروں گا۔''

📖 ① ''رَبَّنَآ اٰتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِي الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ ○''[2]

☆ **ترجمہ:** ''اے ہمارے پروردگار! ہمیں دنیا میں بھی بھلائی عطا فرما اور آخرت میں بھی بھلائی، اور ہمیں دوزخ کے عذاب سے بچالے۔''

📖 ② ''رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا ؕ اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ○''[3]

☆ **ترجمہ:** ''اے ہمارے پروردگار! ہم سے (یہ خدمت) قبول فرمالے۔ بے شک تو اور صرف تو ہی، ہر ایک کی سننے والا، ہر ایک کو جاننے والا ہے۔''

| بیان ودعا | بزم والے دن پڑھائیں | دستخط معلّم/معلّمہ | | دستخط سرپرست | |
|---|---|---|---|---|---|

# عملی چارٹ پُر کرنے کا طریقہ

عملی چارٹ میں بچوں کی تربیت کے لیے دس اہم باتیں دی گئی ہیں جیسے والدین کا ادب، غصہ سے بچنا وغیرہ۔ بچوں کو عمل پر لانے اور اس پر اہتمام کے لیے ہر مہینے ایک عملی کام دیا گیا ہے محترم معلم/معلمہ! پورا مہینہ واپسی کی بات اور کارگزاری اس کے مطابق کریں اور بچوں کے والدین سے نیچے دیے گئے طریقہ کار کے مطابق عمل چارٹ پر کرائیں۔

1. کلمہ طیبہ: اس مہینے "کلمہ طیبہ" کے الفاظ کی درستگی اور روزانہ سو مرتبہ کلمہ طیبہ پڑھنے کا بچوں کو عادی بنانا ہے اگر اس کا اہتمام ہو تو (✓) کا نشان اور اگر اہتمام نہ ہو تو (✗) کا نشان لگائیں۔
2. غصہ سے بچنا: بچہ غصہ کے وقت خاموش ہو جائے، وضو کرے، "اَعُوْذُ بِاللّٰهِ" پڑھ کہ شیطان سے حفاظت کی دعا مانگ لے تو (✓) کا نشان اور اگر غصہ کرے تو (✗) کا نشان لگائیں۔
3. سچ بولنا: بچہ اگر دن بھر سچ بولے تو (✓) کا نشان اور اگر دن میں ایک مرتبہ بھی جھوٹ بولے تو (✗) لگائیں۔
4. دعا (مدد صرف اللہ تعالیٰ سے مانگنا): بچہ فرض نماز پڑھنے کے بعد دعا مانگے اور روزانہ ۳ منٹ دعا مانگے تو (✓) اور اگر ۳ منٹ دعا نہ مانگے تو (✗) کا نشان لگائیں۔
5. ہر کام بِسْمِ اللّٰهِ سے شروع کریں: بچہ اگر ہر کام شروع کرنے سے پہلے بِسْمِ اللّٰهِ کا اہتمام کرے تو (✓) کا نشان اور اگر اہتمام نہ ہو تو (✗) کا نشان لگائیں۔
6. سلام: بچہ گھر پہنچ کر، گھر سے نکلتے وقت، چھوٹے بڑے، بہن بھائیوں، گھر آنے والے مہمانوں کو سلام کرے تو (✓) کا نشان اور اگر سلام نہ کرے تو (✗) کا نشان لگائیں۔
7. والدین کا ادب: بچہ جس دن والدین کی خدمت کرے، ادب کرے، ان کی بات مانے تو (✓) کا نشان اور اگر کوتاہی کرے تو (✗) کا نشان لگائیں۔
8. پینے کے آداب: بچہ پینے کے جتنے آداب پر عمل کرے ان کی تعداد لکھیں مثلاً: ۳ یا ۴۔
9. کھانے کے آداب: بچہ کھانے کے جتنے آداب پر عمل کرے ان کی تعداد لکھیں مثلاً: ۵ یا ۶۔
10. باجماعت نماز/نمازوں کی وقت پر ادائیگی: لڑکا اگر نماز جماعت کے ساتھ پڑھے تو (✓) کا نشان اور اگر کوئی نماز بغیر جماعت کے پڑھے تو (✗) کا نشان لگائیں۔ لڑکی نماز وقت میں ادا کرے تو (✓) کا نشان اور اگر وقت کے بعد قضا پڑھے تو (✗) کا نشان لگائیں۔

# عمل چارٹ

| مہینے | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عمل | کلمہ طیبہ | غصہ سے بچنا | سچ بولنا | دعا (مدد صرف اللہ سے مانگنا) | ہر کام بسم اللہ سے شروع کریں |
| تاریخ | | | | | |
| 1 | | | | | |
| 2 | | | | | |
| 3 | | | | | |
| 4 | | | | | |
| 5 | | | | | |
| 6 | | | | | |
| 7 | | | | | |
| 8 | | | | | |
| 9 | | | | | |
| 10 | | | | | |
| 11 | | | | | |
| 12 | | | | | |
| 13 | | | | | |
| 14 | | | | | |
| 15 | | | | | |
| 16 | | | | | |
| 17 | | | | | |
| 18 | | | | | |
| 19 | | | | | |
| 20 | | | | | |
| 21 | | | | | |
| 22 | | | | | |
| 23 | | | | | |
| 24 | | | | | |
| 25 | | | | | |
| 26 | | | | | |
| 27 | | | | | |
| 28 | | | | | |
| 29 | | | | | |
| 30 | | | | | |
| 31 | | | | | |
| دستخط معلم/معلمہ | | | | | |
| دستخط سرپرست | | | | | |

# عمل چارٹ

| مہینے | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عمل | سلام | والدین کا ادب | پینے کے آداب | کھانے کے آداب | باجماعت نماز/نمازوں کی وقت پر ادائیگی | | | | |
| تاریخ | | | | | فجر | ظہر | عصر | مغرب | عشاء |
| 1 | | | | | | | | | |
| 2 | | | | | | | | | |
| 3 | | | | | | | | | |
| 4 | | | | | | | | | |
| 5 | | | | | | | | | |
| 6 | | | | | | | | | |
| 7 | | | | | | | | | |
| 8 | | | | | | | | | |
| 9 | | | | | | | | | |
| 10 | | | | | | | | | |
| 11 | | | | | | | | | |
| 12 | | | | | | | | | |
| 13 | | | | | | | | | |
| 14 | | | | | | | | | |
| 15 | | | | | | | | | |
| 16 | | | | | | | | | |
| 17 | | | | | | | | | |
| 18 | | | | | | | | | |
| 19 | | | | | | | | | |
| 20 | | | | | | | | | |
| 21 | | | | | | | | | |
| 22 | | | | | | | | | |
| 23 | | | | | | | | | |
| 24 | | | | | | | | | |
| 25 | | | | | | | | | |
| 26 | | | | | | | | | |
| 27 | | | | | | | | | |
| 28 | | | | | | | | | |
| 29 | | | | | | | | | |
| 30 | | | | | | | | | |
| 31 | | | | | | | | | |
| دستخط معلم/معلمہ | | | | | | | | | |
| دستخط سرپرست | | | | | | | | | |

# ۱ کلمہ طیبہ

## لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ۔

ہر مسلمان کے لیے زبان سے کلمہ طیبہ کے الفاظ صحیح پڑھنا، دل سے اس کو ماننا اور اس کے مطابق زندگی گزارنا بہت ضروری ہے۔

کلمہ طیبہ کا مطلب یہ ہے کہ ہم صرف ایک اللہ تعالیٰ ہی کی عبادت کریں اس کے علاوہ کسی اور کی عبادت نہ کریں اس لیے کہ نفع نقصان، کامیابی ناکامی، عزت اور ذلت دینے والے صرف اللہ تعالیٰ ہی ہیں۔

اللہ تعالیٰ نے ہمیں اپنی عبادت کا صحیح طریقہ بتانے کے لیے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو رسول بنا کر بھیجا۔

حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں ہر کام کے کرنے کا صحیح طریقہ بتایا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ان طریقے کو "سنت" کہتے ہیں۔

حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کو سب سے زیادہ محبوب ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت بھی اللہ تعالیٰ کو بہت پسند ہیں اور جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت پر چلتا ہے وہ بھی اللہ تعالیٰ کا پسندیدہ بن جاتا ہے اور اللہ تعالیٰ اس سے خوش ہو کر اسے انعام میں جنت دیتے ہیں۔

حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"میرا ہر ہر امتی جنت میں جائے گا لیکن جس نے انکار کیا۔"

صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے پوچھا:

"اے اللہ کے رسول! جنت میں جانے سے کون انکار کرسکتا ہے؟"

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"جس نے میری بات مانی وہ جنت میں داخل ہوگیا اور جس نے میری بات نہیں مانی وہ (جنت میں جانے سے) انکار کرنے والا ہے۔"

اللہ تعالیٰ ہمیں اپنی عبادت کرنے اور سنت کے مطابق زندگی گزارنے والا بنائے۔ آمین

### کلمہ طیبہ کی فضیلت:

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"جو شخص سو مرتبہ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ پڑھا کرے تو اللہ تعالیٰ قیامت کے دن اس کو ایسا روشن چہرہ والا اٹھائیں گے جیسے چودھویں رات کا چاند ہوتا ہے۔" (رواہ الطبرانی)

ہم سب پکی نیت کریں کہ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی مان کر زندگی گزاریں گے اور روزانہ سو مرتبہ کلمہ طیبہ پڑھیں گے۔

محترم معلّم/معلّمہ! طلبا/ طالبات سے عملی طور پر درس گاہ میں سو مرتبہ کلمہ طیبہ کا ورد اپنے سامنے کرائیں۔

## ۲ غصے سے بچنا

غصہ شیطانی کام ہے غصے کے وقت کے کام اور فیصلے غلط ہوتے ہیں۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے ایک آدمی نے کہا: مجھے وصیت کر دیجیے!

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "لَا تَغْضَبْ"۔ "غصہ مت کیا کرو۔"

اس آدمی نے دوبارہ کہا: مجھے کوئی وصیت کر دیجیے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پھر وہی جواب دیا:

"لَا تَغْضَبْ"۔ غصہ مت کیا کرو۔ (صحیح البخاری، الرقم ۶۱۱۶)

### غصہ کے وقت کرنے کے کام:

۱. نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: "جب تمھیں غصہ آئے اس وقت خاموش ہو جاؤ۔" (مسند احمد: ۱/۲۳۹)

۲. نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"جب تم میں سے کسی کو غصہ آئے اور وہ کھڑا ہو تو بیٹھ جائے پھر بھی غصہ ختم نہ ہو تو لیٹ جائے۔"

(سنن ابی داؤد، الادب، باب ما یقال عند الغضب، الرقم: ۴۷۸۲)

۳. ایک مرتبہ کچھ لوگ حضرت عروہ بن محمد سے ملنے گئے کسی نے ان سے ایسی بات کر دی جس پر انھیں غصہ آ گیا تو وہ وضو کرنے کے لیے چلے گئے، تھوڑی دیر میں وضو کر کے واپس آئے تو کہنے لگے کہ:

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے:

"غصہ شیطان کی طرف سے ہے، شیطان آگ سے پیدا ہوا ہے اور آگ پانی سے بجھائی جاتی ہے، اس لیے جب تم میں سے کسی کو غصہ آئے تو وہ وضو کرلے۔"

(سنن ابی داؤد، الادب، باب مایقال عند الغضب، الرقم: ۴۷۸۴)

۴ ایک مرتبہ دو آدمی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے جھگڑ رہے تھے ان میں سے ایک غصہ میں لال ہونے لگا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں ایک ایسا کلمہ جانتا ہوں اگر اسے یہ پڑھ لے تو اس کا غصہ ختم ہو جائے وہ کلمہ یہ ہے: "اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ۔"

(جامع الترمذی، الدعوات، باب مایقول عند الغضب، الرقم: ۳۴۵۲)

ہم یہ کوشش کریں کہ غصہ کے وقت یہ چاروں کام کریں:

۱ خاموش ہو جائیں۔

۲ کھڑے ہوں تو بیٹھ جائیں یا لیٹ جائیں۔

۳ وضو کریں۔

۴ "اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ" پڑھ کر دعا مانگ لیں۔

## ۳ سچ بولنا

سچ: جو زبان سے بولیں وہ ہی دل میں ہو اور حقیقت میں بھی ایسا ہی ہو اس کو "سچ" کہتے ہیں۔

خوبیوں میں سے ایک بڑی خوبی کی بات یہ ہے کہ ہمیشہ سچ بولیں۔ اس لیے ہر حال میں سچ بولنے کی پکی عادت بنالیں۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"سچ بات کہو، اس لیے کہ سچ نیکی کا راستہ دکھاتا ہے اور نیکی جنت میں پہنچا دیتی ہے اور آدمی ہمیشہ سچ بولنے کی وجہ سے صدیقین (سچوں) میں لکھ دیا جاتا ہے۔"

(صحیح المسلم، البر، باب قبح الکذب وحسن الصدق، الرقم: ۶۶۳۹)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمیشہ سچ بولتے تھے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو نبوت ملنے سے پہلے صادق (سچے) اور امین (امانت دار) کے لقب سے پکارا جاتا تھا۔

ہمیں بھی چاہیے کہ ہمیشہ سچ بولیں۔

## حضرت شیخ عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

میں نے بچپن سے ہی اپنے تمام معاملات کی بنیاد سچ پر رکھی وہ اس طرح سے کہ میں علم حاصل کرنے کے لیے "مکہ مکرمہ" سے "بغداد" کے ارادہ سے نکلا۔ میری والدہ نے مجھے خرچ کے لیے چالیس دینار دیے اور مجھ سے یہ وعدہ لیا کہ میں ہمیشہ سچ بولوں گا، جب ہم "ہمدان" نامی شہر پہنچے تو ڈاکوؤں کی ایک جماعت نے ہم پر حملہ کر دیا اور قافلہ والوں کو روک لیا، ان میں سے ایک ڈاکو میرے پاس آیا اور اس نے مجھ سے کہا:

تمہارے پاس کیا چیز ہے؟

میں نے کہا: چالیس دینار۔

وہ یہ سمجھا کہ میں اس سے مذاق کر رہا ہوں اس لیے وہ مجھے چھوڑ کر آگے بڑھ گیا۔

ان میں سے ایک دوسرے ڈاکو نے مجھے دیکھا تو مجھ سے پوچھا:

تمہارے پاس کیا ہے؟

میرے پاس جو کچھ تھا وہ میں نے اسے بھی بتا دیا یہ سن کہ وہ مجھے پکڑ کر اپنے سردار کے پاس لے گیا، اس سردار نے مجھ سے یہی بات پوچھی تو میں نے اسے بھی وہی بات بتلا دی۔

اس سردار نے مجھ سے پوچھا:

تمہیں سچ بولنے پر کس چیز نے مجبور کیا؟

تو میں نے کہا: میں نے اپنی والدہ سے سچ بولنے کا وعدہ کیا تھا، اس لیے مجھے ڈر تھا کہ میں وعدہ نہ توڑ دوں۔

یہ سن کر ڈاکوؤں کے سردار کے دل میں ڈر پیدا ہو گیا اور وہ چیخنے لگا اور کہنے لگا:

تم تو اپنی والدہ کے کیے ہوئے عہد کو توڑنا نہیں چاہتے اور میں اللہ تعالیٰ سے کیے ہوئے عہد میں خیانت کرنے سے بھی نہیں ڈرتا اور پھر اس نے قافلہ کا لوٹا ہوا تمام مال واپس کرنے کا حکم دے دیا اور کہنے لگا:

میں آپ کے ہاتھ پر اللہ تعالیٰ سے توبہ کرتا ہوں۔ یہ منظر دیکھ کر اس کے ساتھیوں نے اپنے سردار سے کہا:

چوری کرنے اور ڈاکہ ڈالنے میں آپ ہمارے سردار تھے اس لیے آج توبہ کرنے میں بھی آپ ہمارے سردار ہیں۔

دیکھیں: اس سچ کی برکت سے ان سب کے سب ڈاکوؤں نے توبہ کر لی۔ (اسلام اور تربیت اولاد: ۱/ ۱۹۱، ۱۹۲)

ہم سب مل کر پکی نیت کریں کہ ہم ہمیشہ سچ بولیں گے، جھوٹ ہرگز نہیں بولیں گے۔

## ۴ دعا (مدد صرف اللہ تعالیٰ سے مانگنا)

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"دعا عبادت ہی ہے" اس کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے قرآن کریم کی آیت تلاوت فرمائی۔

"وَقَالَ رَبُّكُمُ ادْعُونِيٓ أَسْتَجِبْ لَكُمْ ۚ إِنَّ الَّذِينَ يَسْتَكْبِرُونَ عَنْ عِبَادَتِي سَيَدْخُلُونَ جَهَنَّمَ دَاخِرِينَ ۝" (المؤمن:۶۰)

ترجمہ: اور تمہارے پروردگار نے کہا ہے کہ: مجھے پکارو میں تمہاری دعائیں قبول کروں گا بے شک جو لوگ تکبر کی بنا پر میری عبادت سے منہ موڑتے ہیں وہ ذلیل ہو کر جہنم میں داخل ہوتے ہیں۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"دعا مومن کا ہتھیار ہے۔" (مستدرک حاکم: ۱ / ۴۹۲)

جیسے ہتھیار کے ذریعے حفاظت ہوتی ہے ایسے ہی اللہ تعالیٰ نے ایمان والے کی حفاظت کا ذریعہ دعا کو بنایا ہے۔ اس لیے ہمیں خوب اللہ تعالیٰ سے دعا مانگنی چاہیے، دعائیں مانگنے والے سے اللہ تعالیٰ خوش ہوتے ہیں۔ دعاؤں کے ذریعے اللہ تعالیٰ ہمارے کام بناتے ہیں۔ جب کبھی کوئی پریشانی ہو، کوئی چیز چاہیے ہو تو ہم اپنے ابو، امی، بہن، بھائی سے مانگنے کے بجائے اللہ تعالیٰ سے دعا مانگیں۔

ایک مرتبہ حضرت بقی بن مُخَلَّد رحمہ اللہ تعالیٰ کے پاس ایک عورت آئی اور کہنے لگی: میرے بیٹے کو انگریزوں نے قید کر رکھا ہے۔ میرا ایک چھوٹا سا گھر ہے میں چاہتی ہوں کہ اسے بیچ کر اپنے بیٹے کو قید سے چھڑا لوں، آپ کسی سے کہہ دیجیے: میرا گھر خرید لے، اس لیے کہ میرے دل کا سکون اور راتوں کا چین ختم ہو چکا ہے۔

حضرت بقی بن مخلد رحمہ اللہ تعالیٰ نے اس کی بات سن کر کہا:

تم جاؤ، میں تمہارے معاملے میں غور کروں گا۔" اس کے بعد وہ سر جھکا کر بیٹھ گئے اور اس کی رہائی کے لیے دعا مانگتے رہے اور اس واقعے کے تھوڑے دن بعد وہی عورت پھر واپس آئی اور اس مرتبہ اس کا بیٹا اس کے ساتھ تھا۔

وہ کہنے لگی: میرے بیٹے سے سنیے اس کے ساتھ کیا عجیب واقعہ ہوا۔

حضرت بقی رحمۃ اللہ علیہ نے واقعہ پوچھا:

وہ کہنے لگا: "مجھے بادشاہ نے ان قیدیوں کے ساتھ شامل کر دیا تھا جن کے پاؤں ہمیشہ زنجیر سے بندھے رہتے اور وہ بادشاہ کی خدمت کرتے تھے۔ ایک دن میں اپنے ذمہ کے کام کرنے کے لیے جا رہا تھا۔ پاؤں میں زنجیر بندھی ہوئی تھی کہ اچانک چلتے چلتے زنجیر پاؤں سے نکل گئی، مجھ پر جو سپاہی مقرر تھا وہ مجھ پر غصہ ہونے لگا کہ پاؤں سے زنجیر کیوں نکالی؟ میں نے کہا: اللہ کی قسم! مجھے پتہ بھی نہیں کہ یہ زنجیر میرے پاؤں سے کیسے نکلی ہے؟

اس پر اس نے لوہار کو بلوا کر دوبارہ میرے پاؤں میں زنجیر پہنادی اور اس مرتبہ اس کی کڑیاں خوب اچھی طرح مضبوط گاڑ دی گئیں لیکن اس کے فوراً بعد میں اٹھ کر چلنے لگا تو زنجیر پھر نکل گئی۔ انھوں نے پھر اسے باندھا لیکن پھر چلا تو پھر گر گئی۔ وہ لوگ بڑے حیران ہوئے اور اپنے راہبوں سے اس کی وجہ پوچھی تو انھوں نے کہا: اس سے پوچھو: کیا اس کی ماں زندہ ہے؟

میں نے کہا: ہاں! انھوں نے کہا: ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس نے دعا کی ہے اور اس کی دعا قبول ہوگئی ہے۔ پھر راہبوں نے ان لوگوں کو مشورہ دیا کہ اب اسے چھوڑ دیا جائے۔ اس لیے انھوں نے مجھے چھوڑ دیا اور میں یہاں واپس گیا۔

حضرت بقی بن مخلد رحمہ اللہ تعالیٰ نے زنجیر گرنے کا وقت پوچھا تو یہ ٹھیک وہ وقت تھا جب انھوں نے اس کی رہائی کے لیے دعا مانگی تھی۔ (اسمائے حسنیٰ: ۱/ ۳۸۷)

ہم سب پکی نیت کرلیں کہ ہر ضرورت کے وقت اور روزانہ کم از کم ۳ منٹ اللہ تعالیٰ سے دعا ضرور مانگیں گے۔

## ۵ ہرکام بِسۡمِ اللّٰہِ سے شروع کریں

سب سے زیادہ برکت والا نام اللہ تعالیٰ کا ہے، اللہ تعالیٰ کے نام کی بڑی برکت ہے، ہم جو بھی کام شروع کریں بِسۡمِ اللّٰہِ پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کریں تاکہ اس کام میں برکت آجائے اور شیطانی اثرات ختم ہو جائیں۔

☆ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

جب آدمی اپنے گھر میں داخل ہوتا ہے اور گھر میں داخل ہوتے وقت اور کھانے کے وقت اللہ تعالیٰ کا نام لیتا ہے تو شیطان اپنے ساتھیوں سے کہتا ہے:

یہاں تمہارے لیے نہ رات ٹھہرنے کی جگہ ہے اور نہ رات کا کھانا ہے اور اگر آدمی گھر میں داخل ہوتے وقت

اللہ تعالیٰ کا نام نہ لے تو شیطان اپنے ساتھیوں سے کہتا ہے۔
یہاں تمھیں رات ٹھہرنے کی جگہ مل گئی اور جب آدمی کھانے کے وقت اللہ تعالیٰ کا نام نہ لے تو شیطان اپنے ساتھیوں سے کہتا ہے:

"یہاں تمھیں رات ٹھہرنے کی جگہ اور کھانا مل گیا۔"

(صحیح المسلم، الاشربة، باب اداب الطعام و الشراب، الرقم: ۵۲۶۲)

- ☆ اسی لیے شیطان کی کوشش ہوتی ہے کہ وہ بِسْمِ اللّٰہِ پڑھنا بھلا دے اور ہمارے کھانے پینے، گھر اور دوسرے کاموں میں وہ ہمارے ساتھ ہو جائے اس لیے یہ بات یاد رکھیں! ہر کام بِسْمِ اللّٰہِ پڑھ کر شروع کریں۔
- ☆ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: "جس کام کو بِسْمِ اللّٰہِ پڑھ کر شروع نہیں کیا جائے اس میں برکت نہیں ہوتی۔" (کنز العمال: ۱/ ۲۸۸: الرقم ۲۴۸۸)
- ☆ روم کے بادشاہ قیصر نے حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ایک خط لکھا کہ میرے سر میں درد رہتا ہے، کوئی علاج بتائیں، حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس کے پاس اپنی ٹوپی بھیجی کہ اسے سر پر پہنا کرو، سر کا درد ختم ہو جائے گا، بادشاہ جب وہ ٹوپی پہنتا تو درد ختم ہو جاتا، ٹوپی اتارتا تو درد دوبارہ ہو جاتا، وہ بہت حیران ہوا، اس نے ٹوپی چیری تو اس کے اندر ایک کاغذ کا ٹکڑا دیکھا جس پر "بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ" لکھا تھا۔ یہ بات بادشاہ کے دل میں اثر کر گئی، کہنے لگا: "دین اسلام کتنا اچھا ہے اس کی تو ایک آیت سے بھی شفا مل جاتی ہے، پورا دین نجات کا سبب کیوں نہ ہوگا، اور وہ مسلمان ہو گیا۔ (المواہب اللدنیہ شرح شمائل ترمذی، ص: ۳)

**ہم سب یہ پکی نیت کریں کہ ہر کام بِسْمِ اللّٰہِ پڑھ کر شروع کریں گے۔**

## ۶ سلام

جب مسلمان آپس میں ملتے ہیں تو ایک دوسرے کو سلام کرتے ہیں، ملاقات کے وقت سلام کرنا اسلامی طریقہ ہے۔
نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے سلام کو عام کرنے کا حکم دیا ہے۔ سلام کرنے سے آپس میں محبت بڑھتی ہے۔

- ☆ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"اس ذات کی قسم جس کے قبضے میں میری جان ہے، تم جنت میں داخل نہیں ہو سکتے جب تک کہ تم ایمان نہ لاؤ

اور تم اس وقت تک ایمان والے نہیں ہو سکتے جب تک کہ تم آپس میں محبت نہ کرو، کیا میں تمہیں وہ کام نہ بتاؤں کہ جب تم اسے کرو تو آپس میں محبت کرنے لگو، سلام کو آپس میں پھیلاؤ۔"

(سنن ابی داؤد، الادب، ابواب السلام، باب افشاء السلام، الرقم: ۵۱۹۳)

☆ سلام کرنے میں پہل کرنی چاہیے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"اِنَّ اَوْلَى النَّاسِ بِاللّٰهِ مَنْ بَدَاَهُمْ بِالسَّلَامِ"۔

ترجمہ: "اللہ تعالیٰ کے نزدیک لوگوں میں سب سے بہتر وہ ہے جو لوگوں کو سلام کرنے میں پہل کرے"۔

(سنن ابی داؤد، الادب، باب فی فضل من بدا بالسلام، الرقم: ۵۱۹۷)

☆ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ایک آدمی نے پوچھا: "اسلام میں کون سا عمل بہتر ہے؟"
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"کھانا کھلاؤ اور تم (ہر مسلمان کو) سلام کرو، چاہے اسے پہچانتے ہو یا نہ پہچانتے ہو"۔

(سنن ابی داؤد، الادب، باب افشاء السلام، الرقم: ۵۱۹۴)

☆ جب سلام کریں تو اتنی آواز میں سلام کریں کہ دوسرا سلام سن لے اسی طرح جب کوئی سلام کرے تو اس کو اتنی اونچی آواز میں جواب دیں کہ وہ سن لے۔

☆ سلام کے الفاظ ٹھیک ادا کریں اور کوشش کریں کہ پورا سلام کریں۔

"اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ"

☆ ایک صحابی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے اور "اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ" کہا۔
آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں سلام کا جواب دیا، پھر وہ مجلس میں بیٹھ گئے۔
آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"دس یعنی ان کے لیے سلام کرنے کی وجہ سے دس نیکیاں لکھی گئیں"

پھر ایک اور صحابی آئے انہوں نے "اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ" کہا:
آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے سلام کا جواب دیا پھر وہ صحابی بیٹھ گئے۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: "بیس یعنی ان کے لیے بیس نیکیاں لکھی گئیں"

پھر ایک تیسرے صحابی آئے اور انہوں نے "اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَةُ اللهِ وَبَرَكَاتُهُ" کہا:

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے سلام کا جواب دیا پھر وہ مجلس میں بیٹھ گئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"تیس یعنی ان کے لیے تیس نیکیاں لکھی گئیں۔"

(سنن ابی داؤد، باب کیف السلام الرقم : ۵۱۹۵)

ہم سب پکی نیت کریں کہ ملاقات کے وقت بات شروع کرنے سے پہلے، گھر میں داخل ہوتے وقت، گھر سے نکلتے وقت سلام کریں گے اسی طرح فون یا موبائل پر بات کرنے سے پہلے سلام کریں گے۔

☆ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"اَلسَّلَامُ قَبْلَ الْكَلَامِ"۔

ترجمہ: "بات کرنے سے پہلے سلام کرو"۔

(جامع الترمذی، الاستئذان، باب ماجاء فی السلام قبل الکلام، الرقم: ۲۶۹۹)

## ۷ والدین کا ادب

اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں اپنے حق کے بعد سب سے پہلے والدین کے حق کا ذکر کیا ہے اور ان کے ساتھ اچھے سلوک کی تعلیم دی ہے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

"وَاعْبُدُوا اللهَ وَلَا تُشْرِكُوا بِهِ شَيْئًا وَّبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا۔" (سورۃ النساء:۳۶)

ترجمہ: "اور اللہ کی عبادت کرو اور اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھہراؤ اور والدین کے ساتھ اچھا سلوک کرو"۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"اَلْوَالِدُ اَوْسَطُ اَبْوَابِ الْجَنَّةِ فَاِنْ شِئْتَ فَاَضِعْ ذٰلِكَ الْبَابَ اَوِاحْفَظْهُ۔"

ترجمہ: باپ جنت کا بہترین دروازہ ہے، اب تمہیں اختیار ہے چاہو (تو اس کی نافرمانی کر کے، اس کا دل دکھا کے) اس دروازے کو ضائع کر دو اور چاہو تو (اس کی فرماں برداری اور اس کو خوش رکھ کر) اس کی حفاظت کرو"۔

(جامع الترمذی، البر والصلۃ، باب ماجاء من الفضل فی رضا الوالدین، الرقم: ۱۹۰۰)

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"میں سویا تو میں نے خواب میں دیکھا میں جنت میں ہوں، میں نے جنت میں کسی قرآن کریم پڑھنے والے کی آواز سنی تو میں نے پوچھا........! یہ کون ہے؟ (جو یہاں قرآن کریم پڑھ رہا ہے) فرشتوں نے بتایا:

"هٰذَا حَارِثَةُ بْنُ النُّعْمَانِ"۔

"یہ حارثہ بن نعمان ہیں"۔

پھر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے ارشاد فرمایا:

"كَذَاكَ الْبِرُّ، كَذَاكَ الْبِرُّ وَكَانَ اَبَرَّ النَّاسِ بِاُمِّهٖ۔"

ترجمہ: "نیکی ایسی ہی ہوتی ہے، نیکی ایسی ہی ہوتی ہے یعنی نیکی کا پھل ایسا ہی ہوتا ہے، حارثہ بن نعمان اپنی والدہ کے ساتھ بہت ہی اچھا سلوک کرنے والے تھے۔" (رواہ احمد ۶/۱۰)

یاد رکھیے! اگر آج ہم اپنے والدین کے ساتھ جیسا سلوک کریں گے تو آنے والے کل میں ہمارے بچے ہمارے ساتھ وہی برتاؤ کریں گے۔

آیئے........! میں اور آپ مل کر عزم کریں کہ ہم

1. اپنے والدین کے ساتھ اچھا سلوک کریں گے۔
2. والدین کی خدمت کریں گے۔
3. ان کا ادب کریں گے۔
4. جب وہ بات کریں گے تو توجہ سے سنیں گے اور ان کی بات مانیں گے۔
5. گھر کے کاموں میں ان کی مدد کریں گے۔
6. ان سے آہستہ آواز میں بات کریں گے۔
7. امی، ابو کہہ کر ان کو پکاریں گے، ان کا نام نہیں لیں گے۔
8. ان سے ضد نہیں کریں گے۔
9. اگر کوئی بات بری لگے تو اف بھی نہیں کہیں گے اور نہ ہی اونچی آواز میں بات کریں گے۔
10. ان سے پہلے نہیں بولیں گے۔
11. ان سے آگے نہ چلیں گے۔
12. ان کے راحت و آرام کا خیال رکھیں گے۔

# ۸، ۹ پینے اور کھانے کے آداب

## سنت زندگی اللہ تعالیٰ کی پسندیدہ زندگی ہے۔

☆ اللہ تعالیٰ کے رسول حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے دنیا میں رہتے ہوئے اپنی ضروریات زندگی کے پورا کرنے کے جو آداب بتائے وہ اللہ تعالیٰ کو پسند ہیں۔

☆ ان مبارک آداب اور طریقوں کی پابندی سے ضرورت بھی اچھے طریقے سے پوری ہو جاتی ہے اور اللہ تعالیٰ بھی خوش ہو جاتے ہیں گویا دنیا اور آخرت دونوں کی کامیابی کا راز آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی بات ماننے میں ہے۔

☆ کھانا پینا ہر انسان کی ضرورت ہے، اللہ تعالیٰ کے رسول نے ہمیں کھانے پینے کے آداب بتائے ہیں۔

☆ جو کھاتے وقت اور پیتے وقت ان آداب کا خیال رکھے گا، اس کا پیٹ بھرے گا اور پیاس بجھے گی۔ اس کے ساتھ ساتھ اللہ تعالیٰ خوش ہوں گے اور شیطانی اثرات سے بھی محفوظ رہے گا۔

☆ شیطان کیوں کہ ہمارا پکا دشمن ہے اس لیے اس کی کوشش ہوتی ہے کہ کھاتے وقت اور پیتے وقت وہ ہمیں ان آداب کو بھلا دے اور کھانے پینے میں وہ شریک ہو جائے۔

☆ ایک مرتبہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم صحابہ رضی اللہ عنھم کے ساتھ بیٹھے ہوئے تھے کہ

آپ کے سامنے کھانا پیش کیا گیا ابھی کھانا شروع ہی کیا تھا کہ ایک بچی دوڑتی ہوئی آئی اور

بِسْمِ اللّٰهِ پڑھے بغیر کھانا شروع کرنے لگی

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کا ہاتھ پکڑ لیا، پھر ایک دیہاتی دوڑتا آیا۔

وہ بھی بِسْمِ اللّٰهِ پڑھے بغیر کھانا شروع کرنے لگا،

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کا ہاتھ بھی پکڑ لیا اور ارشاد فرمایا:

جانتے ہو یہ کھانے کے لیے دوڑتے ہوئے کیوں آئے؟ بات یہ ہے کہ شیطان اس کھانے میں شریک ہو جاتا ہے، جس میں کھانے والا بِسْمِ اللّٰهِ پڑھے بغیر کھانا شروع کرے، اسی لیے پہلے تو وہ اس بچی کو لایا تا کہ وہ بِسْمِ اللّٰهِ پڑھے بغیر کھانا شروع کرے اور شیطان بھی کھانے میں شریک ہو جائے لیکن میں نے اس کا ہاتھ پکڑ لیا تو شیطان دیہاتی کو لایا تا کہ وہ اس کے ذریعے کھانے میں شریک ہو جائے میں نے دیہاتی کا ہاتھ بھی پکڑ لیا۔

"قسم ہے اللہ کی جس کے قبضے میں میری جان ہے اس وقت شیطان کا ہاتھ بھی میرے ہاتھ میں ہے اس بچی کے ہاتھ کے ساتھ۔"

پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بِسْمِ اللّٰہِ پڑھ کر کھانا شروع کیا۔

(صحیح المسلم، الاشربه، باب أداب الطعام و الشراب، الرقم: ۵۲۵۹، ۵۲۶۰)

☆ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے:
ہر گز کوئی الٹے ہاتھ سے نہ کھانا کھائے نہ پیے کیوں کہ شیطان الٹے ہاتھ سے کھاتا ہے اور الٹے ہاتھ سے ہی پیتا ہے۔

(صحیح مسلم، الاشربه، باب أداب الطعام والشراب، الرقم: ۵۲۶۷)

☆ ایک مرتبہ ایک آدمی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس الٹے ہاتھ سے کھانا کھانے لگا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"كُلْ بِيَمِيْنِكَ۔" "اپنے سیدھے ہاتھ سے کھاؤ۔"

جھوٹ موٹ میں وہ آدمی کہنے لگا: میں سیدھے ہاتھ سے نہیں کھا سکتا۔
آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"تو حقیقت میں ایسا ہی ہو جائے یہ آدمی تکبر کی وجہ سے سیدھے ہاتھ سے نہیں کھا رہا"۔

اس واقعہ کو نقل کرنے والے صحابی حضرت ایاس بن سلمہ کہتے ہیں کہ اس کے بعد اس آدمی کا ہاتھ بالکل بے کار ہو گیا اور وہ اپنے ہاتھ کو منہ تک بھی نہیں اٹھا سکتا تھا۔

(صحیح المسلم، الاشربه، باب اداب الطعام والشراب، الرقم: ۵۲۶۸)

حضرت عمر بن ابو سلمہ رضی اللہ عنہ ایک مرتبہ (بچپن میں) آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ایک ہی برتن میں کھانا کھا رہے تھے اور برتن کی دوسری طرف سے بوٹی اٹھا کر کھانے لگے:
آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"اپنے سامنے سے کھاؤ۔"

صحیح المسلم، الاشربه، باب اداب الطعام والشراب، الرقم: ۵۲۷۰

ہم یہ نیت کریں کہ کھانے، پینے کے جو آداب سبق میں سیکھے ہیں، ہم اس کے مطابق کھائیں گے اور پییں گے۔

# ۱۰ باجماعت نماز/نمازوں کی وقت پر ادائیگی

اللہ تعالیٰ نے دن رات میں کل پانچ نمازیں فرض کی ہیں ان کو اہتمام کے ساتھ ادا کرنا چاہیے۔
ہمیں سات سال کی عمر سے نماز کی پابندی کرنی چاہیے۔
نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے۔

"مُرُوْا اَوْلَادَكُمْ بِالصَّلٰوةِ وَهُمْ اَبْنَاءُ سَبْعِ سِنِيْنَ"۔۔۔(الحدیث)

(سنن ابی داؤد، الصلوۃ، باب متی یؤمر الغلام بالصلوۃ، الرقم: ۴۹۵)

ترجمہ: "اپنے بچوں کو سات سال کی عمر میں نماز کا حکم کیا کرو، دس سال کی عمر میں نماز نہ پڑھنے کی وجہ سے مارو"۔

☆ بچپن سے نماز کا پابند بننے کے لیے کتاب میں نماز کی ڈائری موجود ہے، اپنے والدین سے کہہ کر اسے اہتمام سے پُر کرائیں۔

☆ لڑکوں کو چاہیے کہ نماز جماعت کے ساتھ مسجد میں پڑھیں اور لڑکیاں اپنے گھروں میں وقت کے اندر نماز پڑھنے کا اہتمام کریں۔ نماز میں اللہ تعالیٰ نے بڑی تاثیر رکھی ہے، نماز سے اللہ تعالیٰ ہمارے مشکل سے مشکل کام بھی بناتے ہیں اس لیے نمازیں کبھی نہ چھوڑیں۔

ایک قلی (سامان اٹھانے والا مزدور) تھا جس پر لوگوں کو بہت اعتماد تھا، امانت دار ہونے کی وجہ سے لوگوں کا سامان وغیرہ بھی لے جاتا۔ ایک مرتبہ وہ سفر میں جا رہا تھا۔ راستہ میں ایک شخص اس کو ملا۔
اس نے پوچھا: کہاں جا رہے ہو؟
قلی نے کہا: فلاں شہر۔
وہ کہنے لگا: مجھے بھی جانا ہے، میں پاؤں سے چل سکتا تو تمہارے ساتھ ہی چلتا۔
کیا ایسا ہو سکتا ہے کہ تم کرایہ پر مجھے خچر پر سوار کر لو؟
قلی نے کہا: ٹھیک ہے۔ وہ سوار ہو گیا۔
راستہ میں ایک جگہ آئی جس سے دو راستے نکلتے تھے۔

سوار نے پوچھا: کدھر کو چلنا چاہیے؟

قلی نے عام راستہ بتایا۔

سوار نے کہا: یہ دوسرا راستہ قریب کا ہے اور جانور کے لیے بھی آسانی کا ہے، گھاس اس پر خوب ہے۔

قلی نے کہا: میں نے یہ راستہ دیکھا نہیں۔

سوار نے کہا: میں بہت مرتبہ اس راستہ پر گزرا ہوں۔

قلی نے کہا: اچھی بات ہے۔ اسی راستے پر چلتے ہیں۔ تھوڑی دور چل کر وہ راستہ ایک خوف ناک جنگل پر ختم ہو گیا۔ اور وہاں بہت سے مردے پڑے تھے وہ شخص سواری سے اترا اور کمر سے خنجر نکال کر قلی کو قتل کرنے کا ارادہ کیا۔

قلی نے کہا: کہ ایسا نہ کرو، یہ خچر اور سامان سب کچھ لے لو، یہی تمھیں چاہیے، مجھے قتل نہ کرو۔

وہ نہ مانا اور قسم کھالی پہلے تجھے ماروں گا پھر یہ سب کچھ لوں گا۔ قلی نے بہت عاجزی کی مگر اس ظالم نے ایک بھی نہ مانی، قلی نے کہا:

اچھا مجھے دو رکعت آخری نماز پڑھنے دو،

وہ مان گیا اور ہنس کر کہا: جلدی سے پڑھ لے ان مُردوں نے بھی یہی کہا تھا مگر ان کی نماز نے کچھ بھی کام نہ دیا، اس قلی نے نماز شروع کی، اَلْحَمْدُ شریف پڑھ کر سورت بھی یاد نہ آئی ادھر وہ ظالم کھڑا بار بار کہہ رہا تھا نماز جلدی ختم کر۔

ادھر قلی کی زبان پر یہ آیت جاری ہوئی۔

''اَمَّنْ یُّجِیْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاهُ'' (الاٰیة)

یہ پڑھ رہا تھا اور رو رہا تھا کہ ایک سوار آیا جس کے سر پر چمکتا ہوا خود (لوہے کی ٹوپی) تھا اس نے نیزہ مار کر اس ظالم کو ہلاک کر دیا جس جگہ وہ ظالم مر کر گرا آگ کے شعلے اس جگہ سے اٹھنے لگے۔

یہ نمازی خود بخود سجدہ میں گر گیا۔ اللہ کا شکر ادا کیا۔ نماز کے بعد اس سوار کی طرف دوڑا۔

اس سے پوچھا: اللہ کے واسطے اتنا بتا دو کہ تم کون ہو، کیسے آئے؟

اس نے کہا: میں ''اَمَّنْ یُّجِیْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاهُ'' (الاٰیة) کا غلام ہوں، اب تم جہاں چاہے جاؤ، یہ کہہ کر وہ چلا گیا۔

## پہلے مہینے کے سوالات

| | |
|---|---|
| نورانی قاعدہ | مفردات پڑھ کر سنائیں۔(ب،ج،ر،ص،ذ،ط،ق)اور موٹے حروف بتائیں۔ |
| ایمانیات | کلمہ طیبہ ترجمے کے ساتھ سنائیں۔<br>کلمہ طیبہ کا کیا مطلب ہے؟ |
| احادیث | بھائی چارگی سے متعلق حدیث سنائیں۔<br>سلام پھیلانے سے متعلق حدیث سنائیں۔ |
| سیرت | آپ صلی اللہ علیہ وسلم کہاں پیدا ہوئے؟<br>آپ صلی اللہ علیہ وسلم کون سے مہینے میں پیدا ہوئے اور وہ دن کون سا تھا؟ |
| عربی | ایک سے دس تک گنتی سنائیں۔ |

## دوسرے مہینے کے سوالات

| | |
|---|---|
| نورانی قاعدہ | مرکبات پڑھ کر سنائیں۔( تحت، خلق، ملك، سئل، يئن) |
| ایمانیات | کلمۂ شہادت ترجمے کے ساتھ سنائیں۔ |
| احادیث | غصے کی ممانعت سے متعلق حدیث سنائیں۔<br>صحیح رکوع وسجدہ کرنے سے متعلق حدیث سنائیں۔ |
| سیرت | آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا سلسلہ نسب بتائیں۔<br>والدہ ماجدہ کے انتقال کے وقت آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر کتنی تھی؟ |
| عربی | گیارہ سے بیس تک گنتی سنائیں۔ |

## تیسرے مہینے کے سوالات

| | |
|---|---|
| نورانی قاعدہ | یہ کلمات پڑھ کر سنائیں۔(حٰمٓ، ن، عٓسٓقٓ، ع، ء، حٌ)<br>زبر، زیر اور پیش کو کیا کہتے ہیں؟ متحرک حروف کیسے پڑھتے ہیں؟ |
| ایمانیات | ہم سب کو اور ساری دنیا کو کس نے پیدا کیا ہے؟<br>اللہ تعالیٰ نے دنیا کی ساری چیزیں کس کے لیے پیدا کی ہیں؟ |
| احادیث | "کھانے کا اہم ادب" اور "صلہ رحمی کے حکم" سے متعلق حدیث سنائیں۔ |

| سیرت | ہمارے پیارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی کوئی تین مبارک عادتیں سنائیں؟ |
|---|---|
| اخلاق و آداب | جب مسلمان آپس میں ملتے ہیں تو کیا کرتے ہیں؟<br>سلام کرنے کا کیا فائدہ ہوتا ہے؟ |
| عربی | ہفتے کے دنوں کے نام عربی میں بتائیں۔ |

## چوتھے مہینے کے سوالات

| نورانی قاعدہ | تنوین کسے کہتے ہیں؟ یہ کلمات پڑھ کر سنائیں۔ (اَبَدًا۔ اٰنًا۔ کُتُبٌ۔ نَخِرَةً۔ هُدًى) |
|---|---|
| ایمانیات | اسمائے حسنیٰ "اَلرَّحْمٰنُ" سے "اَلْبَارِئُ" تک سنائیں۔ |
| احادیث | مدد صرف اللہ تعالیٰ سے مانگنے سے متعلق حدیث سنائیں۔<br>ظلم کی ممانعت سے متعلق حدیث سنائیں۔ |
| اخلاق و آداب | قرآن کریم پڑھنے سے پہلے کیا پڑھنا چاہیے؟<br>غصے کے وقت "اَعُوْذُ بِاللّٰهِ" پڑھنے سے کیا فائدے ہوتے ہیں؟ |
| عربی | قمری مہینوں کے نام بتائیں۔ |

## پانچویں مہینے کے سوالات

| نورانی قاعدہ | کھڑی حرکات کسے کہتے ہیں؟ یہ کلمات پڑھ کر سنائیں۔ (طٰ۔ ہٖ۔ ہٗ)<br>یہ کلمات پڑھ کر سنائیں۔ (اَقِ۔ اِغْ۔ اُنْ۔ زَا۔ زُوْ۔ زِیْ) |
|---|---|
| ایمانیات | ہمارا دین کیا ہے؟ |
| عبادات | اسلام ہمیں کن باتوں کا حکم دیتا ہے؟ |
| مسنون اذکار | اونچی جگہ پر چڑھتے ہوئے کیا کہیں؟<br>نیچے اترتے ہوئے کیا کہیں؟<br>جب کوئی چیز اچھی لگے تو کیا کہیں؟ |
| اخلاق و آداب | تسمیہ کسے کہتے ہیں؟<br>اچھا کام شروع کرنے سے پہلے تسمیہ پڑھنے کے فائدے بتائیں؟ |
| عربی | شمسی مہینوں کے نام عربی میں بتائیں۔ |

## چھٹے مہینے کے سوالات

| | |
|---|---|
| نورانی قاعدہ | حروفِ لین کسے کہتے ہیں؟ یہ کلمات پڑھ کر سنائیں۔ (يَخَافُ، تُرْبًا، مَوْضُوْعَةٌ، مَوَازِيْنُهٗ) |
| عبادات | وضو کا طریقہ بتائیں؟ |
| مسنون اذکار | جب کسی کام کا ارادہ ظاہر کریں تو کیا کہیں؟<br>جب کوئی کچھ دے یا اچھا سلوک کرے تو کیا کہیں؟<br>جب کوئی چیز گم ہو جائے تو کیا کہیں؟ |
| اخلاق وآداب | جب مسلمان آپس میں ملتے ہیں تو کیا کرتے ہیں؟<br>سلام کے فائدے بتائیں۔ |
| اردو | یہ حروف پڑھ کر سنائیں (ج، ب، آ، ج، ت، ٹ) |

## ساتویں مہینے کے سوالات

| | |
|---|---|
| نورانی قاعدہ | یہ کلمات پڑھ کر سنائیں۔ (وَالْفَتْحُ، وَيَمْنَعُوْنَ الْمَاعُوْنَ، فَارْغَبْ، مَجْرٖىهَا، مَنِ ارْتَضٰى) |
| عبادات | مسلمانوں پر اللہ تعالیٰ کے احکام میں سب سے بڑا حکم کون سا ہے؟<br>''ثنا'' سنائیں۔ |
| مسنون دعائیں | کھانے سے پہلے کی دعا سنائیں۔<br>کھانے کے شروع میں ''بِسْمِ اللّٰهِ'' پڑھنا بھول جائیں تو کون سی دعا پڑھنی چاہیے؟ |
| اخلاق وآداب | اپنے والدین کو محبت سے دیکھنے پر کیا ثواب ملتا ہے؟<br>اپنے والدین کے لیے کیا دعا مانگنی چاہیے؟ |
| اردو | یہ حروف پڑھ کر سنائیں (ظ، غ، ق، ل، ن) |

## آٹھویں مہینے کے سوالات

| | |
|---|---|
| نورانی قاعدہ | یہ کلمات پڑھ کر سنائیں۔ (وَالسَّمَآءِ، ءَاَعْجَمِيٌّ وَّعَرَبِيٌّ، يَزَّكّٰى، يَظُنُّ، لَا تَاْمَنَّا) |
| حفظ سورۃ | سُوْرَةُ الْفَاتِحَةِ اور سُوْرَةُ الْاِخْلَاصِ سنائیں۔ |
| عبادات | قومے کی تحمید سنائیں۔<br>تشہد سنائیں۔ |
| مسنون دعائیں | کھانے کے بعد کی دعا سنائیں۔<br>دودھ پینے کے بعد کی دعا سنائیں۔ |

| | |
|---|---|
| اخلاق وآداب | پینے کے آداب سنائیں۔ |
| اردو | یہ الفاظ پڑھ کر سنائیں (دھواں، کھلونا، گھاس، ہتھیلی، ٹھنڈک)۔ |

## نویں مہینے کے سوالات

| | |
|---|---|
| نورانی قاعدہ | یہ کلمات پڑھ کر سنائیں۔(اَنْزَلْنَا، مِنْۢ بَعْدِ، اَنْ تُمْنَ، بُنْيَانٌ، هُمْ فِيْهَا) |
| حفظ سورۃ | سُوْرَةُ الْفَلَقِ سنائیں۔ |
| عبادات | درود شریف سنائیں۔<br>درود کے بعد کی دعا سنائیں۔ |
| مسنون دعائیں | سوتے وقت کی دعا سنائیں۔<br>سوکر اٹھنے کے بعد کی دعا سنائیں۔<br>علم میں اضافے کی دعا سنائیں۔ |
| اخلاق وآداب | کھانے کے آداب سنائیں۔ |
| اردو | یہ الفاظ پڑھ کر سنائیں (قرآن، درود، کتاب، روزہ، اذان)۔ |

## دسویں مہینے کے سوالات

| | |
|---|---|
| نورانی قاعدہ | یہ کلمات پڑھ کر سنائیں۔(اَللّٰهُمَّ، اَتُحَآجُّوْنِّيْ، عَادَا ۨالْاُوْلٰى، بِئْسَ الِاسْمُ) |
| حفظ سورۃ | سُوْرَةُ النَّاسِ سنائیں۔ |
| عبادات | سجدے میں جانے کا طریقہ بتائیں۔<br>فرض کی تیسری اور چوتھی رکعت پڑھنے کا طریقہ بتائیں۔ |
| مسنون دعائیں | وضو کے درمیان کی دعا سنائیں۔<br>وضو کے بعد کی دعا سنائیں۔ |
| اخلاق وآداب | سونے کے آداب سنائیں۔ |
| اردو | یہ الفاظ پڑھ کر سنائیں (ڈھنگ، کھانس، کانپ، جنگل، رنگ)۔ |

# حوالہ جات

## ایمانیات

(۱) جامع الصغیر: ۱/۲۸۸، الرقم: ۳۱۸۶
(۲) جامع الترمذی، الطھارۃ، باب فی مایقال بعد الوضوء، الرقم: ۵۵
(۳) جمع الجوامع، حرف میم، الرقم: ۲۲۱۸۱
(۴) صحیح المسلم، الذکر والدعاء۔۔۔، باب فی اسماء اللہ تعالی وفضل من احصاھا، الرقم: ۶۸۰۹

## عبادات

(۱) صحیح المسلم، الطھارۃ، باب استحباب إطالۃ الغرۃ۔۔۔ الرقم: ۵۷۹
(۲) مجمع الزوائد، الطھارۃ، باب التسمیۃ عند الوضوء: ۱/۳۰۳
(۳) رد المحتار، الطھارۃ، مطلب فی منافع السواک: ۱/۲۳۸ط: دار الکتب العلمیۃ
(ب) فتاوی محمودیۃ، باب الوضوء، وضو کرتے ہوئے انگلیوں کا خلال۔۔۔: ۵/۵۰
(۴) المعجم الاوسط للطبرانی، ۱/۶۳۶، من اسمہ احمد، الرقم: ۲۲۹۲
(۵) جامع الصغیر: ۳۱۹، الرقم: ۵۱۸۵
(۶) مسند الامام احمد بن حنبل: ۳/۳۲۰، الرقم: ۱۳۲۵۲
(۷) سنن ابی داؤد، الصلاۃ، باب المحافظۃ علی الصلوات، الرقم: ۴۲۵
(۸) صحیح البخاری، الاذان، باب فضل صلاۃ الجماعۃ، الرقم ۶۳۶
(۹) سنن ابن ماجہ، اقامۃ الصلوات، باب افتتاح الصلوٰۃ الرقم: ۸۰۳
(۱۰) سنن ابن ماجہ، اقامۃ الصلوات، باب افتتاح الصلوٰۃ الرقم: ۸۰۳
(۱۱) سنن ابی داؤد، الصلاۃ، باب مایقول الرجل فی رکوعہ و سجودہ، الرقم: ۸۷۱
(۱۲) صحیح المسلم، الصلاۃ، باب مایقول اذا رفع راسہ من الرکوع، الرقم: ۱۰۶۷
(۱۳) صحیح المسلم، الصلاۃ، باب مایقول اذا رفع راسہ من الرکوع، الرقم: ۱۰۷۱
(۱۴) صحیح البخاری، الاذان، باب بلا عنوان، الرقم: ۷۹۹
(۱۵) سنن ابی داؤد، الصلاۃ، باب مایقول الرجل فی رکوعہ وسجودہ، الرقم: ۸۷۱
(۱۶) سنن ابی داؤد، باب الدعاء بین السجدتین، الرقم: ۸۵۰
(۱۷) صحیح البخاری، الأذان، باب التشھد فی الآخرۃ، الرقم: ۸۳۱
(۱۸) سنن ابن ماجہ، اقامۃ الصلاۃ، باب الصلاۃ علی النبی، الرقم: ۹۰۶
(۱۹) صحیح البخاری، الأذان، باب الدعاء قبل السلام، الرقم: ۸۳۴
(۲۰) سنن ابی داؤد، الصلاۃ، باب فی السلام، الرقم: ۹۹۶
(۲۱) صحیح المسلم، الصلاۃ، باب استحباب الذکر بعد الصلاۃ، الرقم: ۱۳۳۴
(۲۲) صحیح المسلم، المساجد، باب استحباب الذکر بعد الصلاۃ، الرقم: ۱۳۵۰
(۲۳) شامی، باب صفۃ الصلوٰۃ: ۱/۴۴۴
(۲۴) حلبی کبیر، صفۃ الصلوٰۃ، ص: ۳۲۸
(۲۵) فتاوی ہندیۃ، الفصل الثالث فی سنن الصلوٰۃ: ۱/۷۶
(۲۶) الدر المختار، فصل فی آداب الصلوٰۃ، ۱/۴۷۸-۴۷۷
(۲۷) فتاوی ہندیۃ، الباب الثالث فی شروط الصلوٰۃ: ۱/۵۸
(۲۸) شامی، الصلوٰۃ، باب شروط الصلوٰۃ: ۱/۴۱۰
(۲۹) سنن ابی داؤد، الصلوٰۃ، باب التشدید فی ذلک، الرقم: ۵۷۰
(۳۰) شامی، فصل فی بیان تالیف الصلوٰۃ، مطلب فی اطالۃ الرکوع للجائی: ۱/۳۹۹
(۳۱) حلبی کبیر، صفۃ الصلوٰۃ، ص: ۳۰۱-۳۰۰
(۳۲) ایضاً
(۳۳) شامی، باب صفۃ الصلوٰۃ، فصل فی بیان تالیف الصلوٰۃ: ۱/۴۹۳
(۳۴) فتاوی ہندیۃ، الباب الرابع فی صفۃ الصلوٰۃ: ۱/۷۵
(۳۵) البحر الرائق، فصل اذا اراد الدخول فی الصلوٰۃ: ۱/۳۲۱
(۳۶) فتاوی ہندیۃ، الفصل الثالث فی سنن الصلوٰۃ: ۱/۷۵
(۳۷) فتح القدیر، باب صفۃ الصلوٰۃ: ۱/۲۷۲

## احادیث

(۱) الجامع لشعب الایمان للبیہقی، الرقم: ۱۵۹۷
(۲) صحیح المسلم، البر، باب تحریم ظلم المسلم، الرقم: ۶۵۳۱
(۳) سنن ابی داؤد، الادب، باب افشاء السلام، الرقم: ۵۱۹۳
(۴) صحیح البخاری، الادب، باب الحذر من الغضب، الرقم: ۶۱۱۶
(۵) صحیح المسلم، الصلاۃ، باب الامر بتحسین الصلاۃ۔۔۔، الرقم: ۹۶۰
(۶) سنن ابی داؤد، الاطعمہ، باب فی الاکل متکئاً، الرقم: ۳۷۶۹
(۷) الدر المنثور: ۳۹۷/۲
(۸) جامع الترمذی، صفۃ القیامۃ، باب حدیث حنظلۃ، الرقم: ۲۵۱۶
(۹) صحیح المسلم، البر۔۔۔، باب تحریم الظلم۔۔۔، الرقم: ۶۵۷۶

## مسنون اذکار

(۱) صحیح البخاری، الجھاد، باب التکبیر اذا علا شرفاً، الرقم: ۲۹۹۳
(۲) صحیح البخاری، الجھاد، باب التسبیح اذا ھبط وادیاً، الرقم: ۲۹۹۳
(۳) الکہف: ۳۹
(۴) الکہف: ۲۴
(۵) البقرۃ: ۱۵۶
(۶) جامع الترمذی، البر والصلۃ، باب ماجاء فی الثناء بالمعروف، الرقم: ۲۰۳۵
(۷) المستدرک للحاکم، الاطعمۃ: ۴/۲۰۹، الرقم: ۷۱۹۳
(۸) سنن ابی داؤد، الاطعمۃ، باب التسمیۃ علی الطعام، الرقم: ۳۷۶۷
(۹) سنن ابی داؤد، الاطعمۃ، باب مایقول اذا طعم، الرقم: ۳۸۵۰
(۱۰) سنن ابن ماجہ، الاطعمۃ، باب اللبن، الرقم: ۳۳۲۲
(۱۱) صحیح البخاری، الدعوات، باب وضع الید تحت الخد الیمنی، الرقم: ۶۳۱۴
(۱۲) صحیح البخاری، الدعوات، باب مایقول اذا اصبح الرقم: ۶۳۲۴
(۱۳) طٰہٰ: ۱۱۴
(۱۴) ابن سنی، مایقول بین ظھرانی وضوئہ: ۲۰

(۱۵) جامع الترمذی، الطهارة، باب فی مایقال بعد الوضوء، الرقم:۵۵

## سیرت

(۱) صحیح المسلم، الصیام، باب استحباب صیام ثلاثة ایام . . . الرقم:۲۷۴۷

# اخلاق وآداب

## تعوذ

(۱) النحل:۹۸

## تسمیة

(۱) کنز العمال: ۲۸۸/۱، الرقم:۲۳۸۸
(۲) سنن ابی داؤد، الادب، باب مایقال عند الغضب، الرقم: ۴۷۸۱

## سلام

(۱) سنن ابی داؤد، الادب، باب کیف السلام، الرقم:۵۱۹۵
(۲) سنن ابی داؤد، الأدب، باب فی المصافحة، الرقم:۵۲۱۲
(۳) صحیح المسلم، الایمان، باب بیان انه لایدخل الجنة الا المؤمنون، الرقم : ۱۹۴
(۴) صحیح البخاری، الاستئذان، باب المصافحة، رقم الباب: ۲۷، رقم الحدیث: ۶۲۶۵
(ب) ردالمحتار، باب الاستبراء، ۳۶۵/۹

## والدین کا ادب

(۱) سنن النسائی، الجهاد، الرخصة فی التخلف لمن له والدة، الرقم:۳۱۰۶
(۲) جامع الترمذی، البر والصلة، باب ماجاء من الفضل فی رضا الوالدین، الرقم:۱۸۹۹
(۳) کنز العمال، کتاب النکاح:۱۶/۱۹۵، الرقم:۴۵۴۸۸
(۴) بنی اسرائیل:۲۳

## پینے کے آداب

(۱) صحیح المسلم، الاشربة، باب اداب الطعام والشراب واحکامها، الرقم: ۵۲۶۵
(۲) صحیح المسلم، الاشربة، باب فی الشرب قائماً، الرقم:۵۲۷۵
(۳) صحیح البخاری، الاشربه، باب الشرب من فم السقاء، الرقم:۵۶۲۷
(ب) فتح الباری، الاشربة، باب الشرب من فم السقاء: ۱۱۲/۱۰
(۴) جامع الترمذی الاشربة، باب ماجاء فی التنفس فی الاناء، الرقم:۱۸۸۵
(۵) صحیح المسلم، الاشربة، باب کراهة التنفس فی نفس الاناء واستحباب التنفس ثلاثا، الرقم:۵۲۸۷
(۶) صحیح البخاری، الاشربة، باب النهی عن التنفس فی الاناء، الرقم:۵۶۳۰
(۷) جامع الترمذی، الاشربة، باب ماجاء فی التنفس فی الإناء، الرقم:۱۸۸۵
(۸) سنن ابی داؤد، الاشربه، باب فی الشرب من ثلمة القدح، الرقم:۳۷۲۲
(۹) صحیح البخاری، الاشربه، باب الشرب من فم السقاء، الرقم:۵۶۲۷
(ب) فتح الباری، الاشربة، باب الشرب من فم السقاء: ۱۱۲/۱۰
(۱۰) سنن ابی داؤد، الاشربه، باب فی الساقی متی یشرب، الرقم:۳۷۲۶

## کھانے کے آداب

(۱) صحیح البخاری، الاطعمة، باب الخبز المرقق والاکل . . .، الرقم:۵۳۸۶
(۲) شمائل الترمذی، باب ماجاء فی صفة وضوء رسول الله صلی الله علیه وسلم عند الطعام: ص: ۱۲
(۳) المستدرک للحاکم، الاطعمة: ۲۰۹/۴، الرقم:۷۱۶۳
(۴) فتح الباری، الاطعمة، باب الاکل متکئاً: ۶۶۹/۹، الرقم: ۵۳۹۹
(۵) صحیح البخاری، الاطعمة، باب التسمیة علی الطعام والاکل بالیمین، الرقم:۵۳۷۶
(۶) صحیح البخاری، الاطعمة، باب التسمیة علی الطعام والاکل بالیمین، الرقم:۵۳۷۶
(۷) صحیح المسلم، الاطعمة، باب استحباب لعق الاصابع، الرقم:۵۲۹۷
(۸) صحیح المسلم، الاطعمة، باب استحباب لعق الاصابع، الرقم: ۵۳۰۱
(۹) صحیح المسلم، الاطعمة، باب استحباب لعق الاصابع، الرقم:۵۳۰۰
(۱۰) صحیح البخاری، الاطعمة، باب الاکل متکئا، الرقم:۵۳۹۸
(۱۱) صحیح البخاری، الاطعمة، باب ماعاب النبی صلی الله علیه وسلم طعاما، الرقم:۵۴۰۹
(۱۲) مجمع الزوائد، الأطعمة، باب الطعام الحار: ۵/۷، الرقم:۷۸۸۳
(۱۳) سنن ابی داؤد، الأطعمة، باب فی غسل الید قبل الطعام، الرقم: ۳۷۶۱
(۱۴) سنن ابی داؤد، الاطعمة، باب مایقول اذا طعم، الرقم: ۳۸۵۰

## سونے کے آداب

(۱) جامع الترمذی، الصلاة، باب ماجاء فی کراهیة النوم قبل العشاء والسمر بعدها، الرقم:۱۶۸
(۲) سنن ابی داؤد، الادب، باب فی النوم علی طهارة، الرقم:۵۰۴۲
(۳) صحیح البخاری، الدعوات، باب، الرقم:۶۳۲۰
(۴) شمائل الترمذی، باب ماجاء فی کحل: ص ۴
(۵) جامع الترمذی، الدعوات، باب منه دعاء استغفر الله . . .، الرقم:۳۳۹۷
(۶) صحیح البخاری، الدعوات، باب التکبیر والتسبیح عند المنام، الرقم: ۶۳۱۸
(۷) جامع الترمذی، الدعوات، ماجاء فیمن یقرا من القرآن عند المنام، الرقم: ۳۴۰۲
(۸) صحیح البخاری، الدعوات، باب وضع الید تحت خد الیمنی الرقم : ۶۳۱۴
(۹) جامع الترمذی، الادب، باب ما جاء فی کراهیة الاضطجاع علی البطن، الرقم:۲۷۶۸
(۱۰) صحیح البخاری، الدعوات، باب وضع الید تحت خد الیمنی، الرقم: ۶۳۱۴
(۱۱) صحیح البخاری، الوضوء، باب قراءة القرآن بعد الحدث وغیره، الرقم: ۱۸۳
(۱۲) صحیح البخاری، الدعوات، باب مایقول اذا اصبح، الرقم:۶۳۲۴
(۱۳) سنن ابی داؤد، الطهارة، باب السواک لمن قام باللیل، الرقم:۵۷

## بیان ودعا

(۱) المؤمن:۶۰
(۲) البقرة:۲۰۱
(۳) البقرة:۱۲۷

# نماز کی ڈائری

## نماز کی ڈائری پُر کرنے کا طریقہ

فجر۔ف ظہر۔ظ عصر۔ع مغرب۔م عشا۔عش

١. طلبا نے اگر نماز جماعت سے ادا کی ہے تو یہ ✓ نشان لگائیں۔ جیسے: ف
٢. اگر بغیر جماعت کے نماز ادا کی ہے تو یہ _ نشان لگائیں۔ جیسے: ظ
٣. طالبات نے اگر نماز وقت پر ادا کی ہو تو یہ ✓ نشان لگائیں۔
٤. طلبا و طالبات نے اگر قضا کر لی ہے تو یہ ○ نشان لگائیں۔ جیسے: ع
٥. اگر قضا بھی نہ کی ہو تو کوئی نشان نہ لگائیں۔ جیسے: م عش

بتائے گئے طریقے کے مطابق کچھ دنوں تک معلّم/معلّمہ خود نشان لگائیں۔ پھر طالب علم کے والدین سے نماز کی ڈائری پُر کروائیں اور معلّم/معلّمہ روزانہ نماز کی ڈائری دیکھتے رہیں، جو نماز جماعت سے نہیں پڑھی گئی اس کی ترغیب دیں اور جو نماز نہیں پڑھی گئی، اس کی قضا کرالیں۔

ہر مہینے کے ختم پر معلّم/معلّمہ دستخط کریں اور بچوں کو اس کا پابند کریں کہ ہر مہینے کے ختم پر اپنے سرپرست سے دستخط کرائیں۔

مکتب تعلیم القرآن الکریم




| تاریخ | ف<br>فجر | ظ<br>ظہر | ع<br>عصر | م<br>مغرب | عش<br>عشاء |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | | | | | |
| 2 | | | | | |
| 3 | | | | | |
| 4 | | | | | |
| 5 | | | | | |
| 6 | | | | | |
| 7 | | | | | |
| 8 | | | | | |
| 9 | | | | | |
| 10 | | | | | |
| 11 | | | | | |
| 12 | | | | | |
| 13 | | | | | |
| 14 | | | | | |
| 15 | | | | | |
| 16 | | | | | |
| 17 | | | | | |
| 18 | | | | | |
| 19 | | | | | |
| 20 | | | | | |
| 21 | | | | | |
| 22 | | | | | |
| 23 | | | | | |
| 24 | | | | | |
| 25 | | | | | |
| 26 | | | | | |
| 27 | | | | | |
| 28 | | | | | |
| 29 | | | | | |
| 30 | | | | | |
| 31 | | | | | |

| دستخط معلم/معلمہ | دستخط سرپرست |
|---|---|
| | |




| تاریخ | ف<br>فجر | ظ<br>ظہر | ع<br>عصر | م<br>مغرب | عش<br>عشاء |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | | | | | |
| 2 | | | | | |
| 3 | | | | | |
| 4 | | | | | |
| 5 | | | | | |
| 6 | | | | | |
| 7 | | | | | |
| 8 | | | | | |
| 9 | | | | | |
| 10 | | | | | |
| 11 | | | | | |
| 12 | | | | | |
| 13 | | | | | |
| 14 | | | | | |
| 15 | | | | | |
| 16 | | | | | |
| 17 | | | | | |
| 18 | | | | | |
| 19 | | | | | |
| 20 | | | | | |
| 21 | | | | | |
| 22 | | | | | |
| 23 | | | | | |
| 24 | | | | | |
| 25 | | | | | |
| 26 | | | | | |
| 27 | | | | | |
| 28 | | | | | |
| 29 | | | | | |

| دستخط معلم/معلمہ | دستخط سرپرست |
|---|---|
| | |




| تاریخ | ف<br>فجر | ظ<br>ظہر | ع<br>عصر | م<br>مغرب | عش<br>عشاء |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | | | | | |
| 2 | | | | | |
| 3 | | | | | |
| 4 | | | | | |
| 5 | | | | | |
| 6 | | | | | |
| 7 | | | | | |
| 8 | | | | | |
| 9 | | | | | |
| 10 | | | | | |
| 11 | | | | | |
| 12 | | | | | |
| 13 | | | | | |
| 14 | | | | | |
| 15 | | | | | |
| 16 | | | | | |
| 17 | | | | | |
| 18 | | | | | |
| 19 | | | | | |
| 20 | | | | | |
| 21 | | | | | |
| 22 | | | | | |
| 23 | | | | | |
| 24 | | | | | |
| 25 | | | | | |
| 26 | | | | | |
| 27 | | | | | |
| 28 | | | | | |
| 29 | | | | | |
| 30 | | | | | |
| 31 | | | | | |

| دستخط معلم/معلمہ | دستخط سرپرست |
|---|---|
| | |




| تاریخ | ف<br>فجر | ظ<br>ظہر | ع<br>عصر | م<br>مغرب | عش<br>عشاء |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | | | | | |
| 2 | | | | | |
| 3 | | | | | |
| 4 | | | | | |
| 5 | | | | | |
| 6 | | | | | |
| 7 | | | | | |
| 8 | | | | | |
| 9 | | | | | |
| 10 | | | | | |
| 11 | | | | | |
| 12 | | | | | |
| 13 | | | | | |
| 14 | | | | | |
| 15 | | | | | |
| 16 | | | | | |
| 17 | | | | | |
| 18 | | | | | |
| 19 | | | | | |
| 20 | | | | | |
| 21 | | | | | |
| 22 | | | | | |
| 23 | | | | | |
| 24 | | | | | |
| 25 | | | | | |
| 26 | | | | | |
| 27 | | | | | |
| 28 | | | | | |
| 29 | | | | | |
| 30 | | | | | |

| دستخط معلم/معلمہ | دستخط سرپرست |
|---|---|
| | |




| تاریخ | ف<br>فجر | ظ<br>ظہر | ع<br>عصر | م<br>مغرب | عش<br>عشاء |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | | | | | |
| 2 | | | | | |
| 3 | | | | | |
| 4 | | | | | |
| 5 | | | | | |
| 6 | | | | | |
| 7 | | | | | |
| 8 | | | | | |
| 9 | | | | | |
| 10 | | | | | |
| 11 | | | | | |
| 12 | | | | | |
| 13 | | | | | |
| 14 | | | | | |
| 15 | | | | | |
| 16 | | | | | |
| 17 | | | | | |
| 18 | | | | | |
| 19 | | | | | |
| 20 | | | | | |
| 21 | | | | | |
| 22 | | | | | |
| 23 | | | | | |
| 24 | | | | | |
| 25 | | | | | |
| 26 | | | | | |
| 27 | | | | | |
| 28 | | | | | |
| 29 | | | | | |
| 30 | | | | | |
| 31 | | | | | |

| دستخط معلم/معلمہ | دستخط سرپرست |
|---|---|
| | |




| تاریخ | ف<br>فجر | ظ<br>ظہر | ع<br>عصر | م<br>مغرب | عش<br>عشاء |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | | | | | |
| 2 | | | | | |
| 3 | | | | | |
| 4 | | | | | |
| 5 | | | | | |
| 6 | | | | | |
| 7 | | | | | |
| 8 | | | | | |
| 9 | | | | | |
| 10 | | | | | |
| 11 | | | | | |
| 12 | | | | | |
| 13 | | | | | |
| 14 | | | | | |
| 15 | | | | | |
| 16 | | | | | |
| 17 | | | | | |
| 18 | | | | | |
| 19 | | | | | |
| 20 | | | | | |
| 21 | | | | | |
| 22 | | | | | |
| 23 | | | | | |
| 24 | | | | | |
| 25 | | | | | |
| 26 | | | | | |
| 27 | | | | | |
| 28 | | | | | |
| 29 | | | | | |
| 30 | | | | | |

| دستخط معلم/معلمہ | دستخط سرپرست |
|---|---|
| | |




| تاریخ | ف<br>فجر | ظ<br>ظہر | ع<br>عصر | م<br>مغرب | عش<br>عشاء |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | | | | | |
| 2 | | | | | |
| 3 | | | | | |
| 4 | | | | | |
| 5 | | | | | |
| 6 | | | | | |
| 7 | | | | | |
| 8 | | | | | |
| 9 | | | | | |
| 10 | | | | | |
| 11 | | | | | |
| 12 | | | | | |
| 13 | | | | | |
| 14 | | | | | |
| 15 | | | | | |
| 16 | | | | | |
| 17 | | | | | |
| 18 | | | | | |
| 19 | | | | | |
| 20 | | | | | |
| 21 | | | | | |
| 22 | | | | | |
| 23 | | | | | |
| 24 | | | | | |
| 25 | | | | | |
| 26 | | | | | |
| 27 | | | | | |
| 28 | | | | | |
| 29 | | | | | |
| 30 | | | | | |
| 31 | | | | | |

| دستخط معلم/معلمہ | دستخط سرپرست |
|---|---|
| | |




| تاریخ | ف<br>فجر | ظ<br>ظہر | ع<br>عصر | م<br>مغرب | عش<br>عشاء |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | | | | | |
| 2 | | | | | |
| 3 | | | | | |
| 4 | | | | | |
| 5 | | | | | |
| 6 | | | | | |
| 7 | | | | | |
| 8 | | | | | |
| 9 | | | | | |
| 10 | | | | | |
| 11 | | | | | |
| 12 | | | | | |
| 13 | | | | | |
| 14 | | | | | |
| 15 | | | | | |
| 16 | | | | | |
| 17 | | | | | |
| 18 | | | | | |
| 19 | | | | | |
| 20 | | | | | |
| 21 | | | | | |
| 22 | | | | | |
| 23 | | | | | |
| 24 | | | | | |
| 25 | | | | | |
| 26 | | | | | |
| 27 | | | | | |
| 28 | | | | | |
| 29 | | | | | |
| 30 | | | | | |
| 31 | | | | | |

| دستخط معلم/معلمہ | دستخط سرپرست |
|---|---|
| | |




| تاریخ | ف<br>فجر | ظ<br>ظہر | ع<br>عصر | م<br>مغرب | عش<br>عشاء |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | | | | | |
| 2 | | | | | |
| 3 | | | | | |
| 4 | | | | | |
| 5 | | | | | |
| 6 | | | | | |
| 7 | | | | | |
| 8 | | | | | |
| 9 | | | | | |
| 10 | | | | | |
| 11 | | | | | |
| 12 | | | | | |
| 13 | | | | | |
| 14 | | | | | |
| 15 | | | | | |
| 16 | | | | | |
| 17 | | | | | |
| 18 | | | | | |
| 19 | | | | | |
| 20 | | | | | |
| 21 | | | | | |
| 22 | | | | | |
| 23 | | | | | |
| 24 | | | | | |
| 25 | | | | | |
| 26 | | | | | |
| 27 | | | | | |
| 28 | | | | | |
| 29 | | | | | |
| 30 | | | | | |

| دستخط معلم/معلمہ | دستخط سرپرست |
|---|---|
| | |




| تاریخ | ف فجر | ظ ظہر | ع عصر | م مغرب | عش عشاء |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | | | | | |
| 2 | | | | | |
| 3 | | | | | |
| 4 | | | | | |
| 5 | | | | | |
| 6 | | | | | |
| 7 | | | | | |
| 8 | | | | | |
| 9 | | | | | |
| 10 | | | | | |
| 11 | | | | | |
| 12 | | | | | |
| 13 | | | | | |
| 14 | | | | | |
| 15 | | | | | |
| 16 | | | | | |
| 17 | | | | | |
| 18 | | | | | |
| 19 | | | | | |
| 20 | | | | | |
| 21 | | | | | |
| 22 | | | | | |
| 23 | | | | | |
| 24 | | | | | |
| 25 | | | | | |
| 26 | | | | | |
| 27 | | | | | |
| 28 | | | | | |
| 29 | | | | | |
| 30 | | | | | |
| 31 | | | | | |

| دستخط معلم/معلمہ | دستخط سرپرست |
|---|---|
| | |




| تاریخ | ف فجر | ظ ظہر | ع عصر | م مغرب | عش عشاء |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | | | | | |
| 2 | | | | | |
| 3 | | | | | |
| 4 | | | | | |
| 5 | | | | | |
| 6 | | | | | |
| 7 | | | | | |
| 8 | | | | | |
| 9 | | | | | |
| 10 | | | | | |
| 11 | | | | | |
| 12 | | | | | |
| 13 | | | | | |
| 14 | | | | | |
| 15 | | | | | |
| 16 | | | | | |
| 17 | | | | | |
| 18 | | | | | |
| 19 | | | | | |
| 20 | | | | | |
| 21 | | | | | |
| 22 | | | | | |
| 23 | | | | | |
| 24 | | | | | |
| 25 | | | | | |
| 26 | | | | | |
| 27 | | | | | |
| 28 | | | | | |
| 29 | | | | | |
| 30 | | | | | |

| دستخط معلم/معلمہ | دستخط سرپرست |
|---|---|
| | |




| تاریخ | ف فجر | ظ ظہر | ع عصر | م مغرب | عش عشاء |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | | | | | |
| 2 | | | | | |
| 3 | | | | | |
| 4 | | | | | |
| 5 | | | | | |
| 6 | | | | | |
| 7 | | | | | |
| 8 | | | | | |
| 9 | | | | | |
| 10 | | | | | |
| 11 | | | | | |
| 12 | | | | | |
| 13 | | | | | |
| 14 | | | | | |
| 15 | | | | | |
| 16 | | | | | |
| 17 | | | | | |
| 18 | | | | | |
| 19 | | | | | |
| 20 | | | | | |
| 21 | | | | | |
| 22 | | | | | |
| 23 | | | | | |
| 24 | | | | | |
| 25 | | | | | |
| 26 | | | | | |
| 27 | | | | | |
| 28 | | | | | |
| 29 | | | | | |
| 30 | | | | | |
| 31 | | | | | |

| دستخط معلم/معلمہ | دستخط سرپرست |
|---|---|
| | |

# رمضان المبارک کا چارٹ

(کل نمبر 25 ہیں ہر نماز کا ایک نمبر ہے اگر پانچ نمازیں پڑھیں تو 5 نمبر)

| تاریخ | سحری 5 | روزہ 5 | قرآن کی تلاوت 5 | پانچ نمازیں 5 | تراویح 5 | حاصل کردہ نمبر |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | | | | | | |
| 2 | | | | | | |
| 3 | | | | | | |
| 4 | | | | | | |
| 5 | | | | | | |
| 6 | | | | | | |
| 7 | | | | | | |
| 8 | | | | | | |
| 9 | | | | | | |
| 10 | | | | | | |
| 11 | | | | | | |
| 12 | | | | | | |
| 13 | | | | | | |
| 14 | | | | | | |
| 15 | | | | | | |
| 16 | | | | | | |
| 17 | | | | | | |
| 18 | | | | | | |
| 19 | | | | | | |
| 20 | | | | | | |
| 21 | | | | | | |
| 22 | | | | | | |
| 23 | | | | | | |
| 24 | | | | | | |
| 25 | | | | | | |
| 26 | | | | | | |
| 27 | | | | | | |
| 28 | | | | | | |
| 29 | | | | | | |
| 30 | | | | | | |
| دستخط معلم/معلمہ ________ | | | دستخط سرپرست ________ | | حاصل کردہ مجموعی نمبر | |

# ماہانہ حاضری اور فیس چارٹ

| مہینہ | کل ایام تعلیم | ایام حاضری | غیر حاضری | فیس | دستخط معلّم/معلّمہ | دستخط سرپرست |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جنوری | | | | | | |
| فروری | | | | | | |
| مارچ | | | | | | |
| اپریل | | | | | | |
| مئی | | | | | | |
| جون | | | | | | |
| جولائی | | | | | | |
| اگست | | | | | | |
| ستمبر | | | | | | |
| اکتوبر | | | | | | |
| نومبر | | | | | | |
| دسمبر | | | | | | |

دستخط ذمہ دار: ____________

# مکتب تعلیم القرآن الکریم کا تعارف

اَلْحَمْدُ لِلّٰہ! ''مکتب تعلیم القرآن الکریم'' ایک تعلیمی ادارہ ہے جو علمائے کرام اور تعلیمی ماہرین کے اشتراک سے قائم شدہ ہے جس کے مقاصد یہ ہیں:

- قرآن کریم کی تعلیم کو فروغ دینا......
- بچپن سے بچوں کی دینی تعلیم و تربیت کرنا......
- تعلیمی اداروں کی رہنمائی اور تعلیمی امور میں معاونت کرنا ہے تا کہ تعلیمی ادارے منظم اور مستحکم ہوسکیں۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہ! اس سلسلے میں ادارہ مکتب تعلیم القرآن الکریم حسب ذیل خدمات انجام دے رہا ہے۔

1. پاکستان بھر کے مکاتب اور اسکولوں میں **ناظرہ قرآن کریم** صحیح تجوید کے ساتھ پڑھانے کے لیے جدّ وجہد کر رہا ہے۔
2. تعلیمی اداروں کے لیے **نصابی، درسی کتب**، نصاب پڑھانے کا طریقہ اور مزید علمی مواد پیش کر رہا ہے۔
   اَلْحَمْدُ لِلّٰہ! نصابی کتب قرآن وحدیث کی روشنی میں، قومی تعلیمی پالیسی کے مطابق، ماہرین تعلیم، تجربہ کار اساتذہ کرام کی معاونت اور دورِ جدید کے تقاضوں کو سامنے رکھتے ہوئے تیار کی جاتی ہیں، نیز **مکمل حوالہ جات** بھی درج کیے جاتے ہیں تا کہ بات معتمد اور مستند ہو۔
3. اَلْحَمْدُ لِلّٰہ! ادارہ اساتذہ کرام اور منتظمین کے لیے **تربیتی نشست (ورک شاپ)** کا کم وبیش اوقات کے لیے بلا معاوضہ انعقاد کرتا ہے۔ جس میں **تربیتی نصاب** پڑھانے کا طریقہ اور کم وقت میں زیادہ بچوں کو **نورانی قاعدہ/ ناظرہ قرآن کریم** پڑھانے کا طریقہ بھی سکھایا جاتا ہے۔
4. ادارہ، تمام بچوں کو معیاری تعلیم دینے اور تمام بچوں کی بہترین تربیت کے لیے کوشاں ہے۔


رابطہ نمبر کراچی : 0334-3630795 0323-2163507

رابطہ نمبر لاہور : 0321-4292847 0321-4066762


www.maktab.com.pk

